میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت کی، کوئی دیکھے یا نہ دیکھے، کوئی جانے یا نہ جانے، وہ علیم اور خبیر تو جانتا ہے، وہ انہیں دونوں جہان میں اس کا بہترین صلہ عطا فرمائے۔ آمین!

حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی کوئی بیوی بچے نہیں تھے، خدمت کرنے کے لئے کوئی عزیز رشتہ دار بھی نہیں تھا لیکن یہ بھی اللہ تعالیٰ نے حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کی کرامت کا ظہور فرمایا کہ خلقت آپ کی خدمت کے لئے ٹوٹی پڑتی تھی۔ خادمین کو شفٹوں میں تقسیم کیا جاتا تھا، خواتین اپنے ہاتھ کے پکائے ہوئے کھانے حضرت کو کھلانا چاہتی تھیں تو ان کو بھی یکے بعد دیگرے مختلف ایام میں موقع دیا جاتا تھا اور پھر ان خواتین کے بچے اپنے ابا یا بھائی وغیرہ سے پوچھتے تھے کہ یہ بتاؤ! حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے ہماری بھیجی ہوئی چیز کھائی تھی؟ آپ کو پسند آئی تھی؟ وغیرہ وغیرہ گویا کھلی آنکھوں

﴿اِنَّ الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا وَ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ سَیَجۡعَلُ لَہُمُ الرَّحۡمٰنُ وُدًّا﴾[1]

کا مشاہدہ تھا۔ حضرت حکیم الامت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں یہ جَعَلَ دنیا ہی میں ہے بدلیل حدیث فَیُوۡضَعُ لَہُ الۡقُبُوۡلُ فِی الۡاَرۡضِ کہ اللہ تعالیٰ خلائق کے دل میں نیک مومن کی محبت ڈال دیتے ہیں۔

اب جبکہ میرے الفاظ اور میرا قلم حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی اس روحانی اولاد کے لئے ہدیۂ تبریک پیش کرنے سے اپنے آپ کو قاصر پا رہے ہیں، لہٰذا ؎

دیکھ کے اپنے ضعف کو اور قصورِ بندگی
آہ و فغاں کا آسرا لیتی ہے جانِ ناتواں

ان گمنام سپاہیوں کا شکریہ حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کے ایک اور اجل خلیفہ، شیخ الحدیث فی الافریقہ حضرت مولانا مفتی شاہ محمد امجد صاحب دامت برکاتہم کے صوتی تعزیتی

---

[1] سورہ مریم: آیۃ ۹۶۔ ترجمہ: بلاشبہ جو لوگ ایمان لائے اور انہوں نے اچھے کام کئے اللہ تعالیٰ ان کے لئے محبت پیدا کردے گا۔ (بیان القرآن)

پیغام سے نقل کرتا ہوں۔ حضرت مفتی صاحب فرماتے ہیں کہ:

''حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی زندگی ہمارے حضرت والا مولانا شاہ حکیم محمد اختر صاحب نور اللہ مرقدہ کی زندگی کی عملی اور علمی تفسیر وتشریح تھی۔ حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے اوصاف وکمالات میں سب سے بڑا کمال یہی ہے کہ اپنے شیخ کے ساتھ محبت میں کامل ویکتا تھے کہ جو تمام خوبیوں کے حصول کی کنجی ہے۔ حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے شیخ حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کی جیسی خدمت کی اور جو فنا فی الشیخ کا مقام حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کو حاصل تھا، اس کی قبولیت کی علامت اور نشانی یہ بات سمجھتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کو ان کی عمر کے آخری حصہ میں ایسے خدام عطا فرمائے جو اپنا سب کچھ نثار کئے ہوئے تھے اور صبح وشام، رات ودن ہر قسم کی خدمت وراحت رسانی کا ہر طرح خیال رکھا۔ اسی طرح ڈاکٹر حضرات کے لئے بھی دل سے دُعا نکلتی ہے۔ حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے خدام نے خود حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے الفاظ میں ان کی ایسی خدمت کی ہے جو آج کے زمانہ میں والدین کی اپنی عام دنیادار اولاد تو کیا نیک دیندار اولاد بھی نہیں کر پارہی ہے۔ انشاء اللہ! حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے خدام کی خدمت میزانِ عمل میں بہت بھاری ہوگی اور اس کا اجرِ عظیم ملے گا۔'' انتہیٰ کلامہٗ۔

قبر کا نقشہ یوں سمجھ لیں کہ دروازہ سے داخل ہوتے ہی دائیں طرف پہلی قبر حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کی ہے، ان کے قدموں میں حضرت پیرانی صاحبہ (والدہ مولانا مظہر صاحب) رحمۃ اللہ علیہا مدفون ہیں، پھر ایک قبر کی جگہ چھوڑ دی گئی ہے۔ اس کے بعد حضرت حاجی افضل صاحب رحمۃ اللہ علیہ (خلیفہ مجازِ صحبت حضرت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) اور حضرت غلام سرور صاحب رحمۃ اللہ علیہ (خلیفہ مجاز حضرت ہردوئی رحمۃ اللہ علیہ) کی قبور ہیں اور ان

کے متوازی دائیں طرف حضرت والا میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی آخری آرام گاہ ہے ؂

تازہ خواہی داشتن گر داغہائے سینہ را
گاہے گاہے باز خواں ایں قصۂ پارینہ را ۱؎

یہ ہوتا ہے رخصت غلامِ محبت
سلامِ محبت سلامِ محبت
نہ ہی میر سا کوئی دنیا میں دیکھا
تمامِ جنون و تمامِ محبت

......☆......☆......☆......

......☆......☆......

......☆......

۱؎ اگر تم سینہ میں لگے داغوں کو تازہ کرنا چاہو تو کبھی کبھی اس قصۂ پارینہ کو دوبارہ پڑھ لیا کرنا۔

قال اللہ تعالیٰ

وَمِنۡ آیاتِهٖ مَنَامُكُمۡ بِاللَّيۡلِ وَالنَّهَارِ

(الروم: ۲۳)

(اور اُسی کی نشانیوں میں سے تمہارا سونا لیٹنا ہے رات میں اور دن میں۔)

ترجمہ از بیان القرآن

وقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

الرُّؤۡيَا الصَّالِحَةُ جُزۡءٌ مِنۡ سِتَّةٍ وَّ اَرۡبَعِيۡنَ جُزۡءًا مِّنَ النُّبُوَّةِ

(متفق علیہ)

# مبشراتِ منامیہ

برائے

مرشدنا و مولانا صدیقِ زمانہ جاں نثارِ شیخ

قرۃ اعیننا، سکینۃ صدورنا، امام السالکین عارف العارفین

حضرت اقدس شاہ سیّد عشرت جمیل میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ

# ''مبشراتِ منامیہ''

بَعْدَ الْحَمْدِ وَالصَّلٰوۃِ:فَقَدْ قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی لَھُمُ الْبُشْرٰی فِی الْحَیٰوۃِ الدُّنْیَاوَ فِی الْاٰخِرَۃِ اَلْاٰیَۃَ۔رَوَی التِّرْمِذِیُّ عَنْ اَبِی الدَّرْدَاءِ قَوْلَہٗ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فِیْ تَفْسِیْرِ ھٰذِہِ الْاٰیَۃِ ھِیَ الرُّؤْیَاالصَّالِحَۃُ یَرَاھَاالْمُسْلِمُ اَوْ تُرٰی لَہٗ وَفِی الْحَدِیْثِ لِلْبُخَارِیِّ قَالُوْا وَمَا الْمُبَشِّرَاتُ قَالَ الرُّؤْیَا الصَّالِحَۃُ۔وَفِی الْحَدِیْثِ الْمُتَّفَقِ عَلَیْہِ عَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ رضی اللہ عنہ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صلی اللہ علیہ وسلم قَالَ مَنْ رَاٰنِیْ فِی الْمَنَامِ فَقَدْ رَاٰنِیْ فَاِنَّ الشَّیْطَانَ لَا یَتَمَثَّلُ فِیْ صُوْرَتِیْ ۔اَلْحَدِیْثَ۔ثُمَّ قِیْلَ مَعْنَاہٗ مَنْ رَاٰنِیْ عَلٰی صُوْرَتِیْ الَّتِیْ اَنَا عَلَیْھَا وَقِیْلَ مَعْنَاہٗ مَنْ رَاٰنِیْ بِاَیِّ صُوْرَۃٍ کَانَتْ لِاَنَّ تِلْکَ الصُّوْرَۃَ مِثَالٌ لِّرُوْحِہِ الْمُقَدَّسَۃِ فَاِنَّ الشَّیْطَانَ لَا یَتَمَثَّلُ بِمِثَالٍ عَلٰی اَنَّہٗ مِثَالٌ لَہٗ ،صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ ۔(مشکوٰۃ)۔وَفِی الْحَدِیْثِ الْمُتَّفَقِ عَلَیْہِ عَنْ اَنَسٍ رضی اللہ عنہ اَلرُّؤْیَاالصَّالِحَۃُ جُزْءٌ مِنْ سِتَّۃٍ وَّ اَرْبَعِیْنَ جُزْءًا مِنَ النُّبُوَّۃِ ۔اَلْحَدِیْثَ۔

اچھا خواب نبوت کا چھیالیسواں حصہ ہے۔امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے اس پر پورا ایک باب ''باب اَلرُّؤْیَاالصَّالِحَۃُ جُزْءٌ مِنْ سِتَّۃٍ وَّ اَرْبَعِیْنَ جُزْءًا مِنَ النُّبُوَّۃِ'' قائم فرمایا ہے اور اچھا خواب لَھُمُ الْبُشْرٰی فِی الْحَیٰوۃِ الدُّنْیَاوَ فِی الْاٰخِرَۃِ کی تفسیر ہے۔مفسرین لکھتے ہیں کہ دنیا میں بشارت کی تفسیر یہ ہے کہ کوئی اپنے لئے یا اُس کے احباب اس کے لیے اچھا خواب دیکھیں یعنی یا خود دیکھے یا اُس کے احباب دیکھیں تو یہ لَھُمُ الْبُشْرٰی کی تفسیر ہے۔یہاں چند امور غور طلب ہیں۔

(اول) آیت اپنے عموم اور حدیث اپنے خصوص سے غیر نبی کے رؤیا صالحہ کو مطلقاً مبشر ہونے کی حیثیت سے معتبر بتلا رہی ہے۔

(ثانی) اور ایسی رؤیا کو بالخصوص حدیث زیادہ معتبر بتلاتی ہے جس میں حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی

رویت مبارکہ سے کسی کو شرف حاصل ہو۔

(ثالث) پھر حدیث ہی شریعت میں رؤیا صالحہ کے درجہ کا بھی تعین کرتی ہے یعنی نہ وہ محض ازقبیل ''اوہام واضغاث احلام'' ہے جیسا کہ بعض فلاسفہ اہل تفریط کا خیال ہے ورنہ لسانِ شارع علیہ الصلوٰۃ والسلام میں اِس کا لقب مُبشّر نہ ہوتا اور نہ وہ ''حجۃ فی الاحکام اومُثبِتِ حلال وحرام'' ہے جیسا کہ اکثر عوام وبعض خواص کالعوام اہل افراط کا مقال ہے۔تو حاصل اس درجہ کا رحمتِ حق سے تقویتِ رجاء (امید باندھنا) ہے۔حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جب نماز پڑھ چکتے تو صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کی طرف رخ کرتے اور فرماتے آج رات جس نے کوئی خواب دیکھا ہوتو بیان کرے،اگر کسی نے خواب دیکھا ہوتا تو وہ بیان کرتا پس آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس کے بارے میں، جواللہ تعالیٰ چاہتا،بیان فرماتے۔(بخاری شریف)

(رابع) نیز حدیث ہی اِس کی تبشیر کو عام بتلا رہی ہے خواہ صاحبِ معاملہ خود دیکھے یا صاحبِ معاملہ کے حق میں کوئی دوسرا مومن دیکھے۔

(خامس) پھر رویت نبویہ میں جوصورتِ اصلیہ کی تقیید میں اختلاف ہے، یہ رؤیا کے اثر میں اس لئے مضر نہیں کہ اس سے احتجاج نہیں کیا جاتا،صرف تقویت رجاء کی جاتی ہے تو یہ رجاء قطع نظر رؤیا سے مستقلاً بھی طاعت ہے۔

(سادس) بروایتِ حدیث شریف اگر کوئی اچھا خواب دیکھے تو جس کو دوست رکھتا ہو اُس کو بیان کرے اور جب برا خواب دیکھے تو اُس خواب کے اور شیطان کے شر سے اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگے اور تین مرتبہ (اپنی بائیں جانب۔مسلم شریف) تھتکار دے (اور کروٹ بدل دے۔مسلم شریف) اور کسی کو بیان نہ کرے، وہ اس کو کچھ ضرر نہ پہنچائے گا۔(متفق علیہ)

(سابع) سب سے بڑا بہتان یہ ہے کہ آدمی اپنی دونوں آنکھوں کو وہ چیز دکھائے جو انہوں نے نہیں دیکھی (یعنی جھوٹا خواب بیان کرے)۔ (بخاری شریف)

(ثامن) اَصْدَقُ الرُّؤْيَاءِ بِالْاَسْحَارِ بہت سچا خواب وہ ہے جو پچھلی رات کا ہو۔ (ترمذی شریف)

حضرت والا میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے متعلق منتسبین و غیر منتسبین صلحاء سے بکثرت بشاراتِ منامیہ منقول ہیں جن میں سے انتخاب کر کے بطور نمونہ چند رویائے صالحہ اس باب میں نقل کئے جاتے ہیں اور معیارِ انتخاب یہ ہے کہ جن میں رائی کو حضورِ اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کا شرف نصیب ہوا ہو کیونکہ ایسے خوابوں میں از روئے حدیث شریف التباس کا احتمال ہی نہیں ہوسکتا یا شیخ و مرید کا اتصال دیکھا ہو۔ جامع۔



آج سے تقریباً ۴۵ سال پہلے مرشدی و مولائی عارف باللہ حضرتِ اقدس مولانا شاہ حکیم محمد اختر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے صاحبزادہ حضرت مولانا محمد مظہر صاحب دامت برکاتہم (جو اُس وقت طالبِ علم تھے) نے ایک خواب دیکھا تھا جس کی اطلاع حضرت والا مرشدی رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت مولانا شاہ ابرار الحق صاحب رحمۃ اللہ علیہ کو خود بذریعہ خط کی تھی۔ وہ خط اور حضرت ہردوئی رحمۃ اللہ علیہ کا جواب برکت کے لئے کتاب ''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نظر میں دنیا کی حقیقت'' سے نقل کیا جاتا ہے۔ (جامع)

**خواب:** غلام زادہ عزیزم محمد مظہر میاں سلمہ نے آخر شب میں خود کو اور اس ناکارہ کو اور عشرت جمیل سلمہ کو اور ایک ملازم دواخانہ محمد آزاد سلمہ کو جو اس ناکارہ سے بیعت بھی ہیں، دیکھا کہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہم چاروں اشخاص کو ایک

پہاڑی کی طرف لے گئے اور وہ مٹی کی ہے۔ وہاں ہم چاروں امتی کو حکم فرمایا کہ اِس کو کھودو۔ کھودنے پر شیشہ کے بڑے بڑے مرتبان ظاہر ہوئے اور اُن میں ہرن وغیرہ کی کھالوں پر لکھے ہوئے احادیث کے مسودات تھے۔ پھر اس ناکارہ نے عشرت جمیل کو حکم دیا اِن احادیث کو لکھ لو۔ انہوں نے عربی میں لکھا اور حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس ناکارہ سے ارشاد فرمایا کہ اِن سے (اَشَارَ اِلَیْہِ) (عشرت جمیل سے) لکھایا کرو۔ اس کے بعد آنکھ کھل گئی۔

(تحریر کردہ محمد اختر عفا اللہ عنہ)

**جواب از حضرت ہردوئی رحمۃ اللہ علیہ:** عزیزم مظہر سلمہ کا خواب بہت مبارک ہے رائی اور مرئی حضرات کے لئے۔ سب کے لئے بشارت ہے خدمتِ دین کی۔ اللہ تعالیٰ اس کی توفیق باحسنِ وجوہ عطا فرمائیں۔

والسلام۔ ابرار الحق ۱۴ رجب ۸۹ ۱۳؁ھ مطابق ۱۹۶۹؁ء

اس خواب کی تعبیر یوں ظاہر ہوئی کہ کئی سال بعد حضرت والا نے پیشِ نظر کتاب ’’رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نظر میں دنیا کی حقیقت‘‘ تحریر فرمائی جو مشکوٰۃ کتاب الرقاق کی منتخب احادیث اور ان کا ترجمہ اور تشریح ہے۔ حضرت والا کے تحریر کردہ مسودہ کو احقر دوسرے کاغذ پر نقل کر کے کاتب کو دے دیتا تھا اور انگلی کٹا کر شہیدوں میں نام لکھوانے کا مصداق بننے کی کوشش کرتا تھا۔ اللہ تعالیٰ اپنے کرم سے قبول فرما کر احقر کی مغفرت کا بہانہ بنادیں اور حضرت مرشدی مدظلہم العالی کی بلندیٔ درجات اور صدقہ جاریہ کا ذریعہ بنادیں۔ آمین۔

(احقر سیّد عشرت جمیل ملقب بہ میر عفا اللہ تعالیٰ عنہ۔ ربیع الثانی ۲۶ ۱۴؁ھ، جون ۲۰۰۵؁ء)

•••••☆•••••

ہفتہ کو صبح فجر میں خواب دیکھا کہ روضۂ رسول صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم میں بڑے حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ موجود ہیں اور کوئی اور بھی ان کے ساتھ ہیں اور میں بھی وہاں پر موجود ہوں اور بڑے حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ بتارہے ہیں کہ یہ دیکھیں آپ میر صاحب کو! یہ نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کے برابر میں جو جگہ خالی ہے یہ وہاں ہیں! نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی قبر مبارک کے ساتھ جو قبر خالی ہے، میر صاحب وہاں مدفون ہیں۔تو بڑے حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ خوش ہوکر فرمارہے ہیں کہ میں بھی یہاں ہی ہوں، مگر میر صاحب کو ذرا دیکھیں یعنی حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی قسمت پر رَشک کررہے ہیں اور بہت خوش ہورہے ہیں۔ یہ سب میں وہاں کھڑی دیکھ رہی ہوں، مگر میں نے کسی کے چہرے نہیں دیکھے۔ادب کی وجہ سے اور اپنی نظر نیچی کر کے کھڑی ہوں اور سن رہی ہوں۔بس سامنے کوئی دو لوگ کھڑے ہیں جن میں سے ایک بڑے حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ ہیں اور سفید لباس میں ہیں۔اسی وقت میری آنکھ کھل گئی اور دور دور سے فجر کی اذان کی آواز آرہی تھی۔

(اہلیہ مبشر، دوحہ قطر۔ ۳؍رمضان المبارک ۱۴۳۶ھ ۲۰؍جون ۲۰۱۵ء)



۸۲۔۱۹۸۱ میں خواب دیکھا کہ خانقاہ گلشن میں جہاں حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کے انتقال سے پہلے حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا شیشہ والا کمرہ تھا، اُس وقت وہ کمرہ بنا ہوا نہیں تھا۔لیکن خواب میں دیکھا کہ وہاں شیشہ کا کمرہ ہے اور حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا جسدِ اطہر رکھا ہوا ہے اور حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے جسدِ اطہر کی زیارت کرا رہے ہیں۔(اِس خواب کی تعبیر یوں ظاہر ہوئی کہ جب یہ خواب دیکھا گیا اُس

وقت شیشہ کا کمرہ نہیں تھا اور خالد میاں کو ایک عرصہ حیرانی و پریشانی رہی۔ الحمدللہ اب وہاں شیشہ کا کمرہ تعمیر ہے اور اسی کمرہ میں حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کا جسدِ مبارک انتقال کے بعد زیارت کے لئے رکھا گیا تھا اور حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ پوری رات وہاں بہ چشمِ نم بیٹھے رہے اور پورے شہر کیا پورے ملک سے عاشقین حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کی آخری زیارت کرتے رہے۔ جامع)

(خالد حسین۔ المعروف حق باہو)



(مولانا مبین مسلمہ جنوبی افریقہ سے خانقاہ گلشن میں چلّہ لگانے آئے تھے، احقر اُس زمانہ میں جنوبی افریقہ کا سفرنامہ لکھ رہا تھا جو مجلس میں پڑھ کر سنا دیا تھا۔ حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کو الحمدللہ بہت پسند آیا، اُس وقت مولانا مبین نے یہ خواب بیان کیا۔ عشرت جمیل میر) وہ بروز جمعرات بعد فجر سو گئے تو خواب میں دیکھا کہ خانقاہ میں شیشہ والے کمرہ میں (جسے حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ میر صاحب کا کمرہ فرماتے تھے) حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی قبرِ مبارک ہے اور کھلی ہوئی ہے اور نور سے بھری ہوئی ہے اور دیکھنے والا محسوس کر رہا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قبر کے اندر موجود ہیں اور حضرت والا مرشدی رحمۃ اللہ علیہ قبرِ مبارک کے پاؤں کی طرف بیٹھے ہوئے ہیں اور قبر میں ہاتھ ڈال ڈال کر نور تقسیم کر رہے ہیں اور مولانا مبین سے بھی قبر میں ہاتھ ڈال کر فرمایا کہ لو اور لو، لو اور لو۔ حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ یہ خواب سن کر بہت خوش ہوئے اور کئی بار یہ خواب سنا اور فرمایا کہ بہت مبارک خواب ہے۔ ان کے لئے بھی بہت مبارک ہے کیونکہ یہ سیّد ہیں اور نگینہ کے سیّد مشہور ہیں کہ اصلی سیّد ہیں، حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دین کا کام جو یہ کر رہے ہیں، میری تقاریر

ومواعظ وغیرہ لکھ رہے ہیں، یہ ان شاء اللہ تعالیٰ قبول ہے کیونکہ جس دین پر آپ کا خون نبوت بہا، جو دین آپ کو اتنا عزیز ہے کہ اپنے خون کی پرواہ نہیں کی، اُس دین کی اشاعت پر آپ خوش نہ ہوں گے؟

(مولانا مبین۔ ۲۷ ربیع الثانی ۱۴۲۵ھ، ۱۷ جون ۲۰۰۴ء)

......☆......

میں نے خواب میں حضرت میر صاحب دامت برکاتہم کو دیکھا کہ حضرت میر صاحب خط پڑھ کر سنا رہے ہیں کہ "حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرما رہے ہیں کہ میں تم سے محبت اس وجہ سے رکھتا ہوں کہ تم اپنے گُرو سے محبت رکھتے ہو۔"

(حافظ عدنان۔ جدہ۔ مکہ مکرمہ)

......☆......

میرا نام عمران میمن ہے۔ میرے بیٹے کا نام حذیفہ میمن ہے۔ حذیفہ میمن کی عمر گیارہ برس ہے۔ میرے بیٹے حذیفہ میمن نے مورخہ ۱۲ ذیقعدہ ۱۴۳۵ھ مطابق ۶ ستمبر ۲۰۱۴ء کو فجر سے قبل ایک خواب دیکھا ہے، حذیفہ میمن نے صبح مجھ سے کہا "ابا میں نے خواب دیکھا۔" میں نے اس سے کہا کہ سناؤ۔ اسی کی زبانی سنا رہا ہوں۔

"آج صبح فجر کی نماز کے بعد دیکھا کہ احقر (حذیفہ عمران) اپنے گھر کے باہر چار اور دوستوں کے ساتھ بیٹھا ہوا ہے یعنی کل پانچ افراد بیٹھے تھے، دیکھتا ہوں کہ سامنے سے حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تشریف لا رہے ہیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دیکھ کر ہم سب کھڑے ہو گئے۔ آقا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم گھر کے باہر بنی ہوئی سیمنٹ کی

کرسی پر تشریف فرما ہوئے۔اپنے پاؤں مبارک سے چپل نکالے۔ پاؤں مبارک سے بہت خون بہہ رہا تھا۔آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے ہم سے فرمایا کہ ’’اس خون کو صاف کراؤ۔‘‘ سب دوستوں نے پانی لاکرخون صاف کیا۔حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا کہ ’’طائف کے میدان میں جو تکلیفیں آئی ہیں، ایسی تکلیفیں تو شہید کو بھی نہیں آتیں‘‘ احقر سے فرمایا تم نے جو ٹوپی پہنی ہے یہ تو مولانا حکیم محمد اختر صاحب کی ہے۔احقر نے عرض کیا کہ وہ میرے شیخ تھے۔آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے یہ سن کر احقر کو گلے سے لگا کر فرمایا ’’تم بہت خوش قسمت ہو۔‘‘

(میرے ایک دوست بنوری ٹاؤن کے عالم ہیں۔ان کے پندرہ سال کے بیٹے نے عرض کیا) ’’یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم! ہم سب دوست جنت میں جائیں گے یا دوزخ میں جائیں گے؟‘‘ آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا کہ ’’تم اور تمہارے دوست سب جنتی ہیں۔‘‘ احقر نے عرض کیا کہ کیا آپ عشرت جمیل میر صاحب کو جانتے ہیں؟ حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے حیرانگی اور خوشی سے دریافت فرمایا ’’کیا تم ان سے بیعت ہو؟ وہ سید ہیں، ان کا خیال رکھا کرو۔‘‘ پھر حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم احقر کے گھر کے ڈرائنگ روم میں تشریف لائے اور بیان بھی فرمایا۔جس میں صرف گھر والے موجود تھے، پردے سے خواتین بھی دوسرے کمرے میں موجود تھیں۔ پورے بیان میں حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت والا میر صاحب دامت برکاتہم کی تعریف فرمائی۔ ہمارا پورا گھر بیان سن کر زاروقطار رونے لگا۔آخر میں فرمایا ’’اب میں جارہا ہوں۔‘‘

(حذیفہ بن عمران میمن۔کراچی۔ ۱۲ ذیقعدہ ۱۴۳۵ھ، ۶ ستمبر ۲۰۱۴ء)

•••••☆•••••

صبح تقریباً سات بجے کے بعد حضرت میر صاحب دامت برکاتہم کے کمرۂ موجودہ (گلشن اقبال، مسجد کی محراب کے سامنے) میں دیوار کے ساتھ سو گیا تھا۔حضرت میر صاحب اپنے پلنگ پر سوئے تھے، باقی خدّام بھی کمرہ میں چھ سات سو رہے تھے۔خواب میں یہی منظر ہوبہو دیکھا کہ محبوبِ دو عالم، رحمۃ اللعالمین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہمارے حضرت میر صاحب کی شکل میں اسی پلنگ پر بیٹھے ہوئے ہیں اور میر صاحب ہی کی طرح فربہ ہیں اور کھانے کے شوقین بھی۔مختلف چیزیں تناول فرما رہے ہیں ۔امی جان حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بھی حاضر ہیں۔حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے گھر سے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمتِ اقدس میں کچھ کھانے کی چیزیں آتی ہیں جسے تناول فرما کر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ان کی بہت تعریف اور اظہارِ خوشی فرماتے ہیں۔حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں ''میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اپنے ابّا حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کے گھر کی چیزیں کھلاؤں گی جو اِس سے بھی لذیذ ہوگی۔'' پھر اُس کو چکھانے کے لئے اپنے بازو پر دکھاتی ہیں کہ ''یہ تھوڑا میرے بازو پر لگ گیا ہے، اِسے چکھ لیں''۔آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اپنے دستِ اقدس سے اُسے لے کر چکھتے ہیں جو واقعی زیادہ لذیذ ہوتا ہے، اس پر اور زیادہ خوش ہو کر فرماتے ہیں ''تیرے باپ جیسا باپ نہیں، تیرے خاوند جیسا خاوند نہیں'' پھر فرماتے ہیں ''اگر تصویر جائز ہوتی یا دنیا کو دکھانا جائز ہوتا تو میں دکھاتا کہ بیویوں سے کیسی محبت کی جاتی ہے''۔فصلی اللہ علی النبی الکریم وآلہ وبارک وسلم۔

(احقر العباد سہیل احمد عفا اللہ عنہ۔۳ رمضان المبارک ۱۴۳۴ھ، ۱۴ جولائی ۲۰۱۳ء)

.....☆.....

(ایک دینی مدرسہ کے استاذ جن کی زبان پشتو ہے، انہیں کے پیارے الفاظ میں نقل کیا جاتا ہے۔ جامع ) بندہ نہ قائم اللیل ہے اور نہ صائم الدھر ہے لیکن اُحِبُّ الصَّالِحِیْنَ کا دعویٰ ہے الحمدللہ۔ اکثر اپنے بزرگوں کے لئے ایصالِ ثواب کرتا ہوں۔ بندہ نے آپ کے متعلق تین خواب دیکھے، تینوں خوابوں میں اشارہ تھا کہ خواب آپ کو سنایا جائے۔ اول دونوں خوابوں پر جب غفلت کیا یعنی آپ کو بتانے پر تو تیسرے خواب میں ایک بزرگ نے ناراضگی کا اظہار کیا۔ **(نوٹ)** تینوں خوابوں کا تعبیر حالت خواب ہی میں میں نے کسی بزرگ کو سنایا، جس خواب کی تعبیر میں مشکل پیش آئی خواب کی حالت میں ایک بزرگ نے رہنمائی کیا ہے، بیدار ہونے کے بعد خواب اور تعبیر اچھی طرح یاد تھا۔ الحمدللہ۔

**پہلا خواب:** حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے بعد خانقاہ گلشن میں جو کچھ ہوا، میں آپ کی غیبت میں حصہ لیتا تھا جس پر معافی کا خواستگار ہوں۔ خواب دیکھنے کے بعد اکثر آپ کی صحت کے لئے دعا کرتا ہوں۔ ایک رات کو مسنون اعمال پڑھ کر سویا، رات تین بجے کے قریب اس طرح خواب دیکھا کہ میر صاحب لکڑی کی کرسی پر تشریف فرما ہیں، سامنے لکڑی کا میز یعنی ٹیبل پر بہت سارے گلاس رکھے ہوئے ہیں، گلاسوں کے درمیان بہت بڑا جگ ہے جس میں دودھ اور روح افزا کا شربت ہے اور حضرت سیدی میر صاحب دامت برکاتہم مسلسل لوگوں کو پلا رہے ہیں۔ خواب ہی کی حالت میں سوچتا ہوں روح افزا میں دودھ غالب کیوں ہے؟ فوراً بزرگوں کی ایک جماعت راستہ میں چلتا ہوا نظر آتا ہے جس کا امیر صاحب دراز قد، داڑھی کے بال سینہ تک، جتنا قد اتنا

ہی لمبا جبّہ پہنا ہوا ہے، ایک بڑی عصا ہاتھ میں ہے۔ عصا کو ہلا کر فرماتے ہیں ’’دودھ کے غالب ہونے پر پریشان مت ہو، واقعہ معراج کے متعلق جتنی احادیث ہیں وہ پڑھ اور یاد رکھ اس شخص کا فیض بہت زیادہ پھیلے گا۔ (بیدار ہونے کی صبح کے بعد علامہ ابن قیّم جوزی رحمۃ اللہ علیہ کی مایہ ناز کتاب ’’زادالمعاد‘‘ پر نظر پڑی، جیسا ہی کھولا تو معراج کی اس حدیث پر نظر پڑی۔ ’’ایک موقعہ معراج میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو پانی، دودھ اور شراب پیش کیا گیا، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جب دودھ لیا تو جبرئیل علیہ السلام نے فرمایا آپ نے دینِ فطرت کو قبول کیا۔‘‘ اس خواب کی تعبیر خواب ہی میں یہ سوچتا ہوں کہ (۱)۔ سیدی میر صاحب کا فیض بہت پھیلے گا۔ (۲)۔ دودھ کے غالب ہونے سے معلوم ہوتا ہے کہ سیدی میر صاحب مکمل سنت کے پابند ہیں۔ الحمدللہ۔ (۳)۔ دراز قد والا بزرگ حضرت حاجی امداد اللہ رحمۃ اللہ علیہ ہیں، حاجی صاحب کی رہنمائی سے یہ بھی معلوم ہوا کہ علمائے کرام کا رجوع آپ کی طرف ہوگا۔

**دوسرا خواب:** (جن دنوں سیدی میر صاحب سندھ بلوچ سوسائٹی تشریف لانے والے تھے، اس سے کچھ دن قبل کا ہے۔) آپ ایک زبردست قسم کے عربی گھوڑے پر سوار ہیں، آپ کے چہرۂ مبارک پر عجیب قسم کا نور ہے، جب آپ کا گھوڑا سوسائٹی کے گیٹ پر آتا ہے تو میں حالتِ خواب ہی میں سوچتا ہوں ’’یہ شخص یا تو حضرت سید احمد شہید رحمۃ اللہ علیہ ہے یا خواجہ نظام الدین اولیاء رحمۃ اللہ علیہ ہے۔ یہ دونوں حضرات اس لئے ذہن میں آیا میں نے ان دونوں کی سوانح حیات تاریخ دعوت وعزیمت مصنف علی میاں رح مکمل پڑھی ہے۔ اسی سوچ کے دوران پہلے خواب میں جس بزرگ نے رہنمائی کی تھی وہ فوراً نمودار

ہوا، اپنی عصا کو ہلا کر کہا کہ یہ گھڑ سوار حکیم اختر صاحب کا نظام الدین ہے، ہندوستان کا نظام الدین اور حکیم صاحب کا نظام الدین دونوں اپنے شیخ پر فدا تھے۔ (سبحان اللہ۔کیا زبردست مثال ہے اور حضرت میر صاحب کے لئے زبردست بشارت ہے۔) پھر جب آپ کا گھوڑا سوسائٹی میں داخل ہوا، گھوڑے کی لگام تین شخصوں نے پکڑی۔ایک شخص فیروز عبد اللہ میمن صاحب دامت برکاتہم ہے، باقی دو کا نام معلوم نہیں ہے البتہ چہرہ دیکھنے پر پہچان ہے۔(خواب دیکھنے والے صاحب اپنے کسی دوست کے پاس سوسائٹی آئے جو حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا مرید ہے اور کہا کہ اپنے پیر بھائیوں کو مجھے دکھاؤ تو میں اس شخص کو پہچان لوں گا۔حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے کافی احباب کو دیکھنے کے بعد انہوں نے خواب والی شخصیت کو پہچان لیا، وہ حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کے خلیفہ مجازِ بیعت محترم جناب حضرت ممتاز احمد صاحب دامت برکاتہم تھے جنہیں انہوں نے یہ خط حوالے کیا۔از جامع ) دوسرا شخص وہ ہے جس کو یہ خط دے رہا ہوں (یعنی حضرت ممتاز صاحب مدظلہ ) اور تیسرا آدمی باہر ملک کا ایک عالم ہے، معلومات کرنے پر غالب گمان حضرت مولانا مفتی امجد صاحب دامت برکاتہم کا ہے (جنہیں ان صاحب نے ابھی تک نہیں دیکھا، اپنے دوست کو خواب والے تیسرے شخص کا حلیہ بتایا تو اس نے کہا کہ یہ حلیہ تو حضرت مفتی صاحب کا ہے۔جامع ) یہ تینوں حضرات گھوڑے کی لگام پکڑے ہوئے رو رہے ہیں۔خواب میں سوچتا ہوں میر صاحب دامت برکاتہم گلشن کی خانقاہ سے نکلنے پر رو رہے ہیں۔اسی سوچ کے دوران حضرت والا شاہ حکیم محمد اختر رحمۃ اللہ علیہ تشریف لاتے ہیں، سفید رومال سے ان

تینوں کے آنسو صاف کر کے فرماتے ہیں ''رونا بند کر دو، میر صاحب میرے پڑوس میں آ گیا ہے، خوش ہو جاؤ'' ان تینوں حضرات کو شاباش کہہ کر خوب دعا دیا اور آمین کہہ کر غائب ہو گیا۔

**تیسرا خواب:** اس طرح ہے کہ عربی جبّہ والے لوگ لمبے لمبے قد والے، نورانی چہرہ والے زارو قطار رو رہے ہیں، اتنے میں مولانا حکیم اختر صاحب رحمۃ اللہ علیہ نمودار ہوتے ہیں، رونے کی وجہ پوچھتے ہیں، جس شخص کو خط دیتا ہوں (یعنی حضرت ممتاز صاحب مدظلہ) یہ شخص کھڑا ہو جاتا اور روتا ہوا کہتا ہے ''آپ (یعنی حکیم صاحب) خود تشریف لے گئے اور سیدی میر صاحب بیمار ہیں''۔ حضرت حکیم صاحب اس شخص کو فرماتے ہیں ''شاباش میرے بیٹے! میر کے ساتھ رہنا، میر صاحب کے بارے میں گھبرانا نہیں، ان کی درازئ عمر کے لئے میں نے اللہ کو منایا ہے''۔ پھر جس شخص کو یہ خط دے رہا ہوں اُس خوش قسمت شخص کو حضرت حکیم صاحب گلے لگاتے ہیں اور فرماتے ہیں ''یہ بہت اچھا آدمی ہے'' اور پھر ایک بڑا تکیہ اُس شخص کو دے کر فرماتے ہیں ''جاؤ! یہ میر صاحب کی کمر کے پیچھے رکھ دو تاکہ آرام آ جائے'' اور پھر یہ شخص یعنی خط والا حضرت حکیم صاحب سے عرض کرتے ہیں '' کچھ انعام دے دو'' حضرت حکیم صاحب اس شخص کو فرماتے ہیں ''آپ کی اولاد کے لئے دعا کر دیا، اب جاؤ میر صاحب آپ کو بلا رہے ہیں''

(ایک دینی مدرسہ کے استاذ۔ کراچی۔ ۲۰۱۴ء)



آج مورخہ ۳۰ نومبر ۲۰۱۴ء کو علی الصبح خواب دیکھا کہ سیدی مرشدی، مربی و محسنی میرے رہنما و مشفق ونائبِ رسول، حضرت اقدس جناب حضرت میر صاحب دامت برکاتہم اپنے صوفہ پر تشریف فرما ہیں اور مجلس میں مائک پر فرماتے ہیں کہ ''میرے پیارے نبی پاک محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم میرے پاس حجرہ میں تشریف لائے تھے۔ میں نے ان کی خدمت کی، ہاتھ پیر دبائے جو انتہائی خوبصورت نورانی تھے اور آپ کے جسمِ اطہر سے انتہائی پیاری خوشبوئیں آ رہی تھیں مگر جب میں نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے چہرۂ مبارک کو دیکھا تو وہ میری شکل میں تھا۔'' (سرور حسن۔ خادم حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ)



احقر نے خواب میں دیکھا کہ میں حضرت میر صاحب دامت برکاتہم کی مجلس میں حاضر ہوں اور حضرت میر صاحب دامت برکاتہم مجلس میں بیٹھے ہوئے ہیں اور مجلس ہو رہی ہے۔ احقر کو مجلس میں احساس ہوتا ہے کہ حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم بھی مجلس میں تشریف فرما ہیں۔ حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کی کتاب پڑھ کر سنائی جا رہی ہے۔ حضرت میر صاحب دامت برکاتہم اپنے صوفہ سے سیدھے ہاتھ پر وہیل چیئر پر حاضر ہیں اور حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم مجلس میں ایک کونے پہ تشریف فرما ہیں اور نظر جھکائے بہت ہی غور سے مجلس سن رہے ہیں۔ حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا چہرۂ مبارک اور داڑھی مبارک حضرت میر صاحب دامت برکاتہم کی مجلس میں نظر آیا۔ حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی داڑھی مبارک بہت گھنی ہے اور سینہ بہت نمایاں ہے اور خوبصورت ہے۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا کہ دنیا میں کسی شخص کا ایسا جسم مبارک اور داڑھی مبارک نہیں ہو سکتی۔

(عبدالسمیع۔ خادم حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ)

احقر نے ہفتہ کی رات کوخواب میں حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو دیکھا اور اسی خواب میں یہ بھی دیکھا کہ حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے ساتھ میرے پیارے دادا شیخ حضرت میر صاحب دامت برکاتہم بھی حاضر ہیں اور حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے ساتھ ہی کھڑے ہیں اور آپ دونوں میں تقریباً ایک دو ہاتھ کا فاصلہ ہے۔ دیکھنے میں ایسا معلوم ہورہا تھا کہ دو دوست کھڑے ہیں، ایسا لگ ہی نہیں رہا تھا کہ نبی اور امتی کھڑے ہیں۔

(عبدالسمیع۔ خادم حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ)



احقر نے آج بعد فجر کو خواب دیکھا کہ احقر حضرت والا میر صاحب دامت برکاتہم کے گھر ''بیتِ میر'' کی طرف جارہا ہے اور باہر حضرت اثر صاحب دامت برکاتہم کی اشعار پڑھنے کی آواز آرہی ہے۔ پھر جب میں ''بیت میر'' میں پہنچتا ہوں تو دیکھتا ہوں کہ حضرت اقدس میر صاحب دامت برکاتہم کی جگہ کرسی پر سرورِ دو عالم نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم تشریف فرما ہیں۔ ہم چند آٹھ دس خدام اور غلام بھی کرسیوں پر بیٹھے ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی خدمت میں حاضر ہیں اور یہ بیت میر مدینہ منورہ میں ہے اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم یہاں سے مختلف بستیوں میں تشریف لے جاتے ہیں۔ جس بستی میں تشریف لے جاتے ہیں وہاں دین پھیل جاتا ہے۔ پھر میں عرض کرتا ہوں کہ جہاں بھی جس بستی میں بھی آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم تشریف لے جائیں گے ہم بھی آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے ساتھ جائیں گے۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کچھ توقف کے بعد ہم حاضرین خدمت اقدس، خدام اور غلاموں کے بارے میں فرماتے ہیں کہ اب میرے یہ صحابہ جائیں گے (مختلف بستیوں میں دین پھیلانے کے لیے)

(حافظ محمد احمد۔ بروز منگل رجب ۱۴۳۶ھ مطابق ۲۱/اپریل ۲۰۱۵ء)

آج صبح بعد فجر طویل خواب میں یہ منظر دیکھا کہ سیدی وسندی محبی ومحبوبی مرشدی ومولائی مشفقی ومحسنی صدیق زماں، قلندر وقت حضرت والا میر صاحب ادام اللہ ظلالہم علینا غریب خانہ کے لاؤنج میں ایک کرسی پر تشریف فرما ہیں۔ چند حضرات حاضر خدمت ہیں اور کچھ گفتگو ہو رہی ہے۔ اچانک حضرت والا کچھ عطا فرمانے کے انداز میں تین افراد سے مصافحہ فرماتے ہیں اور بندہ کے دل میں قوی گمان ہوتا ہے کہ حضرت والا گویا سرورِ دو عالم آقا محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے مصافحہ کی نعمت سے ان حضرات کو مشرف فرمارہے ہیں یعنی گویا ان حضرات کو نبی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا مصافحہ حضرت والا میر صاحب دامت برکاتہم کے ہاتھ پر نصیب ہوا۔ حضرت والا یہ مصافحہ بہت ہی جوش اور قوت سے فرماتے ہیں، ماشاء اللہ تعالیٰ!

(ممتاز احمد عفا اللہ عنہ۔ منگل، ۱۸؍محرم ۱۴۳۶ھ مطابق نومبر ۲۰۱۴ء)

......☆......

آج شب جمعہ کو خواب دیکھا اور خواب میں اللہ تعالیٰ نے حضرت اقدس میر صاحب دامت برکاتہم کا چہرہ مبارک دکھایا اور اللہ تعالیٰ کی (اپنی شان کے مطابق) آواز آئی کہ ”یہ قلندر ہے“

(فیصل چائنا۔ ۶؍ذیقعدہ ۱۴۳۴ھ مطابق ۱۳؍ستمبر ۲۰۱۳ء)

......☆......

احقر نے جمعرات کو بعد نماز فجر ایک خواب دیکھا کہ احقر مسجد نبوی میں حاضر ہے اور بالکل سبز گنبد کے نیچے کھڑا ہے (مسجد میں) اور دیکھا کہ بہت سے لوگ گھیرا لگا کر کھڑے ہیں اور درمیان میں کوئی موجود ہے۔ خواب میں یہ خیال یقین کی حد تک ہے کہ جس کو لوگوں نے گھیرا ہوا ہے وہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم ہیں۔ احقر کے

ساتھ بھائی سلمان میمن (خادم حضرت والا میر صاحب دامت برکاتہم) بھی موجود ہیں۔تھوڑی دیر میں احقر مجمع کو ہٹاتے ہوئے آگے بڑھا تو دیکھا کہ وہاں احقر کے محبوب شیخ حضرت والا میر صاحب دامت برکاتہم وہیل چیئر پر موجود ہیں۔خواب میں یہی خیال تھا کہ میں حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو دیکھ رہا ہوں۔اس کے بعد دیکھا کہ حضرت والا میر صاحب وہیل چیئر سے اٹھ کر چلتے ہوئے ایک طرف کو چلے گئے۔

(عماد حسن خان۔۱۱؍شوال ۱۴۳۵ھ مطابق ۷؍اگست ۲۰۱۴ء)



بروز جمعرات احقر نے خواب میں ریاض الجنۃ دیکھا اور اس میں منبر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو بھی دیکھا جس پر ہمارے پیارے مرشد حضرت اقدس حضرت والا میر صاحب دامت برکاتہم اوپر کی طرف چڑھ رہے ہیں اور بادامی رنگ کا جبہ زیب تن ہے جس پر سنہری رنگ کی گوٹ لگی ہوئی ہے اور سفید رنگ کا رومال اوڑھے ہوئے ہیں اور چشمہ لگایا ہوا ہے۔میں منبر سے نیچے اتر رہا ہوں۔حضرت والا میر صاحب دامت برکاتہم مجھے دیکھ کر مسکرائے اور آپ کے دانتوں سے بہت نور نکل رہا ہوتا ہے اور قد بہت دراز ہوتا ہے،انتہائی اچھی صحت کی حالت میں ہیں اور بغیر کسی سہارے کے اوپر چڑھ رہے ہیں۔

(سیّد ثروت حسین۔۲۶؍جمادی الثانی ۱۴۳۶ھ مطابق ۱۶؍اپریل ۲۰۱۵ء)



جمعرات کو تقریباً رات کے تین بجے کے بعد احقر حضرت والا میر صاحب دامت برکاتہم العالیہ کے حجرے میں تھا۔حضرت والا کے دو اور خدام

یعنی کامران بھائی اور کاشف خلیل بھائی بھی موجود تھے۔ دل میں یہ خواہش تھی کہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت مبارک ہوجائے۔ احقر درود شریف کا ورد کرتے کرتے سو گیا۔ خواب اس طرح تھا کہ حضرت والا اپنے بیڈ پر تشریف فرما ہیں۔ اچانک یوں دیکھتا ہوں کہ حضرت والا کا چہرہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے چہرہ مبارک میں تبدیل ہوگیا۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مسکرا رہے تھے۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دانت مبارک مسکراتے وقت نظر آرہے تھے اور حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا چہرۂ انور نور سے منور تھا۔ احقر سامنے کھڑے ہوکر حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت کرتا رہا۔ بیڈ کے دائیں طرف کچھ احباب کھڑے ہوئے تھے، مجھے ان کے چہرے صحیح یاد نہیں رہے تھے۔ خوشی کا ایک عجیب منظر تھا۔ احقر اس کے بعد بیدار ہوا۔

(نام نامعلوم۔ ۸؍ جمادی الاولیٰ ۱۴۳۶ھ مطابق ۲۷؍ فروری ۲۰۱۵ء)



تقریباً دو ہفتہ قبل حضرت والا مرشدی ومحبوبی رحمۃ اللہ علیہ کی خواب میں زیارت ہوئی کہ ہم خدام خانقاہ میں حضرت والا کے سفر کی تیاری کر رہے ہیں، حضرت میر صاحب کے شیشہ والے کمرہ میں بیگ وغیرہ تیار کرنے میں ہم حضرت میر صاحب کی مدد کر رہے ہیں، چیزیں رکھی جا رہی ہیں جیسا کہ حالتِ صحت میں ہم حضرت میر صاحب کے ساتھ حضرت والا کا سامانِ سفر تیار کرتے تھے، وہی منظر ہے اور منزل کا بھی علم ہے کہ یہ سفرِ آخرت ہے اور دل میں سوچ رہا ہوں کہ اس سفر میں حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ میر صاحب کو ساتھ نہیں لے جا رہے ہیں۔ حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ اپنے حجرۂ خاص سے خانقاہ تشریف لاتے ہیں اور ہم سب سے الوداعی ملاقات کرتے ہیں، معانقہ فرماتے ہیں۔ ایسے موقع پر حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ پر جو کامل ضبط کی کیفیت ہوتی تھی وہی طاری ہے۔ احقر معانقہ

کے بعد خاموشی سے رونے لگ جاتا ہے اور سوٹ کیس کو رسّی باندھتا جا رہا ہے اور یہ شعر پڑھ رہا ہے جو آنکھ کھلنے اور بیدار ہونے پر بھی احقر پڑھ رہا تھا ؎

وہ شب ہمیں وصالِ غم دے گئی　　وہ شبِ غم تیرہ و تار کہیں جسے

اللہ تعالیٰ محبوب مرشد کو جنۃ الفردوس میں اعلیٰ وارفع درجات متزائداً نصیب فرمائے اور ان کی جوتیوں کے صدقہ میں اس کمینہ خصلت کو بھی محروم نہ فرمائے ؎

دست فضلِ تُست در جانہا رساں　　اے زِتو کس گشتہ جانِ ناکساں

(احقر العباد سہیل احمد عفا اللہ عنہ۔ ۴ رمضان المبارک ۱۴۳۴ھ، ۱۵ جولائی ۲۰۱۳ء)

......☆......

احقر کا خانقاہ گلشن اقبال میں حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کی صحبت میں مستقل قیام تھا۔ ایک روز فجر سے پہلے خواب دیکھا۔ احقر کسی باغ میں حاضر ہے۔ فجر کے بعد کا وقت ہے۔ خوب انوارات محسوس ہو رہے ہیں۔ غالباً کچھ اور لوگ بھی موجود تھے۔ کسی کی آواز آئی حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ تشریف لا رہے ہیں۔ احقر نے دیکھا کہ کوئی گھوڑے پر تشریف لا رہا ہے اور پھر ایک دم چہرہ واضح ہوتا ہے حضرت میر صاحب دامت برکاتہم کا اور دل میں آواز آئی ''یہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ ہیں۔'' احقر نے یہ خواب حضرت والا شیخ العرب والعجم رحمۃ اللہ علیہ کو بھی سنایا تھا۔ (طارق اشرف۔ ۲۰۰۸ء)

......☆......

احقر نے حضرت اقدس شیخ اوّل حضرت مولانا شاہ حکیم محمد اختر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے وصال سے چند مہینے قبل ایک خواب دیکھا جو احقر نے اپنے شیخ ثانی حضرت سیّد محمد عشرت جمیل میر صاحب دامت برکاتہم کو عرض کیا۔ احقر نے

دیکھا کہ خانقاہ کی مسجد کے ہال میں حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت والا میر صاحب دامت برکاتہم اس طرح لیٹے ہیں کہ حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کی کروٹ بائیں طرف ہے اور حضرت میر صاحب دامت برکاتہم کی کروٹ دائیں طرف ہے اور دونوں حضرات کے سینے مبارک آپس میں بالکل ملے ہوئے ہیں۔

(ڈاکٹر عارف رشید۔ ۲۰۱۳ء)



خواب میں یہ منظر دیکھا کہ مدرسہ جامعہ اشرف المدارس میں درجہ تخصص اور دورۂ حدیث کی دستار بندی کا اعلان ہوا اور غالباً طلبہ کرام مسجد میں جمع ہوئے اور دستار بندی کا عمل شروع ہوا۔ طلبہ کرام کی دستار بندی ہوتی رہی اور مسجد سے نکل نکل کر ایک طرف کو دوڑے جارہے تھے، حتیٰ کہ بندہ کی بھی دستار بندی ہوئی اور بندہ اور دورۂ حدیث کا ایک ساتھی جو حضرت والا میر صاحب مدظلہم کا مرید ہے، ہم دونوں بھی مسجد سے نکل کر اس طرف کو دوڑے تو تھوڑا چل کر دیکھا کہ ایک خالی پلاٹ ہے، دائیں بائیں مکانات ہیں، اس میں حضرت والا میر صاحب تشریف فرما ہیں (اور سایہ کرنے کے لیے ایک ٹینٹ لگا ہوا ہے) طلبہ کرام جن کی دستار بندی ہوچکی تھی اور ان کے سروں پر سفید عمامے سجے ہوئے تھے، حضرت والا میر صاحب کے دست اقدس پر بیعت ہورہے ہیں۔ تو بندہ اور دورۂ حدیث والا ساتھی سب طلبہ کرام کے پیچھے بیٹھ گئے۔ تھوڑی دیر بیٹھے ہی تھے کہ اچانک حضرت میر صاحب مدظلہم کا چہرہ مبارک حضرت والا نور اللہ مرقدہ کا سا چہرہ ہوگیا یعنی اسی کرسی پر جس پر

حضرت میر صاحب تشریف فرما تھے، اب وہ حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ ہو گئے اور اپنا ہاتھ گول گھما کر قریب آ کر بیٹھنے کا اشارہ کیا جس پر ہم کرسی کے قریب آ کر بیٹھ گئے اور اب تھوڑے وقفے بعد حضرت میر صاحب مدظلہم ہی تھے اور بندہ سے فرمایا کہ اگر ہمیں دستار بندی کا علم ہوتا تو ہم بھی شرکت کرتے۔ جس پر بندہ نے عرض کیا کہ حضرت! یہ اچانک ہی ہوگیا۔ اس کے بعد حضرت میر صاحب مدظلہم کے لیے گاجر کا پانی پیش کیا گیا جس پر حضرت والا میر صاحب نے فرمایا بندہ سے کہ یہ ہم دونوں پئیں گے۔

(کفایت اللہ دانش، متعلّم جامعہ اشرف المدارس، تخصص فی الحدیث، سال دوم)



گذشتہ سے پیوستہ جمعرات کو جب بندہ مدرسہ سے فراغت کے بعد اپنے والدین کے گھر پہنچا تو قریب واقع مسجد میں نماز مغرب کی ادائیگی کے بعد ایک صالح نوجوان بندے کے پاس آئے اور اپنا تعارف اس طرح کرایا کہ وہ پیر کالونی کراچی میں واقع ایک دینی مدرسے جامعہ قاسمیہ میں طالب علم ہیں اور حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کی حیات مبارکہ میں گاہے گاہے شب جمعہ کی مجلس میں حاضر ہوتے رہتے ہیں۔ بندے کو بھی انہوں نے خانقاہ میں ہی دیکھا تھا اب ان کا تعلق ایک دوسرے شیخ سے ہے۔ انہوں نے بتایا کہ چند ہی دن پہلے انہوں نے قبیل فجر ایک خواب دیکھا کہ جس کے بعد سے وہ کچھ فیصلہ نہیں کر پا رہے تھے کہ یہ خواب کسی کو بتائیں یا نہ بتائیں۔ آج اس مسجد میں کسی کام کے سلسلے میں اس علاقے میں آنے پر نماز پڑھنے کا اتفاق ہوا تو بندے

پر نظر پڑ گئی، سوچا کہ یہ خواب سنا دوں۔

وہ خواب یہ ہے: ''خانقاہ امدادیہ گلشن اقبال میں شب جمعہ کی مجلس میں حضرت مولانا مظہر صاحب دامت برکاتہم کا اتباع سنت پر بیان ہو رہا ہے۔ حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ بھی تشریف فرما ہیں۔ بیان کے اختتام پر حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت مولانا مظہر صاحب دامت برکاتہم کو مخاطب کر کے فرمایا: ''مولانا مظہر میاں! آپ بیعت کے لیے آنے والوں کو بیعت کیجیے، ہم میر صاحب کے پاس سے ہو کر آتے ہیں۔'' یہ فرما کر حضرت والا کھڑے ہوئے اور صحت کی حالت میں بغیر کسی سہارے کے چلتے ہوئے خانقاہ سے باہر تشریف لاتے ہوئے مذکورہ طالب علم کو دیکھا اور فرمایا: ''آؤ! میر صاحب کی مجلس میں چلتے ہیں۔'' یہ طالب علم تیزی کے ساتھ حضرت والا کے پیچھے چلتے ہوئے باہر آئے تو حضرت والا پیدل ہی خانقاہ کے صدر دروازے سے بائیں جانب یہ فرماتے ہوئے تشریف لے جانے لگے کہ سامنے ہی میر صاحب کی مجلس ہو رہی ہے۔ اس پر یہ طالب علم عرض کرنے لگے: ''میرے پاس گاڑی ہے۔ حضرت والا اس میں تشریف رکھیں۔ میں وہاں پہنچا دیتا ہوں۔ (جبکہ ان طالب علم کا کہنا ہے کہ میں گاڑی چلانا نہیں جانتا) حضرت والا گاڑی میں تشریف فرما ہوئے اور راستے میں ان طالب علم سے فرمایا: ''مولانا مظہر میاں سے کہنا کہ گلشن کی خانقاہ سنبھالیں اور میر صاحب سے کہنا کہ سندھ بلوچ کی خانقاہ سنبھالیں۔'' اتنے میں مجلس کی جگہ پہنچنے پر حضرت والا گاڑی سے نیچے اترے اور سیڑھیاں چڑھتے ہوئے اوپر تشریف لے جا رہے تھے جبکہ یہ

طالب علم حضرت والا کو اوپر جاتے دیکھ رہے تھے۔ حضرت والا کی نگاہوں سے اوجھل ہونے پر آنکھ کھل گئی اور کچھ ہی دیر گذری تھی کہ فجر کی اذانوں کی آوازیں آنے لگیں۔ (جس وقت یہ خواب دیکھا گیا، اُس وقت حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی مجلس خانقاہ گلشن سے نکل کر بائیں طرف الف ریزیڈنسی میں حضرت سلیم الحق صدیقی صاحب مدظلہ خلیفہ مجازِ بیعت حضرت والا شیخ العرب والعجم رحمۃ اللہ علیہ کے فلیٹ واقع پہلی منزل پر ہوتی تھی۔ جامع)

.....☆.....

بندہ نے خواب دیکھا کہ مسجد اشرف سندھ بلوچ میں جامعہ اشرف المدارس کے طلبہ کرام جمع ہیں اور حضرت مولانا ابراہیم صاحب بیان فرمارہے ہیں، دوران بیان اعلان ہوتا ہے کہ حضرت میر صاحب تشریف لارہے ہیں۔ میں نے دیکھا کہ حضرت میر صاحب نے شیخ العرب والعجم عارف باللہ مجدد زمانہ حضرت مولانا شاہ حکیم محمد اختر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا سیاہ رنگ کا عربی جبہ زیب تن کیا ہوا ہے اور آپ کا چہرۂ مبارک مکمل طور پر حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ سے مشابہ ہے، ایسا لگ رہا تھا کہ میں حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کو دیکھ رہا ہوں اور دل میں یہ آرہا کہ اتنے عرصہ کے بعد حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کی زیارت کا موقع ملا ہے، جی بھر کر دیکھ لو۔

(مفتی محمد فرحان ابن حضرت اقدس شاہ فیروز میمن صاحب مدظلہ)

.....☆.....

جمعرات کو احقر نے خواب دیکھا کہ ایک خوبصورت نورانی ماحول ہے جس میں ایک خوبصورت پلنگ ہے اور اس پر انتہائی خوبصورت سفید بڑی

چادر بچھی ہوئی ہے۔ حضرت اقدس محبوبی و مرشدی حضرت میر صاحب دامت برکاتہم تشریف فرما ہیں اور انتہائی خوبصورت سفید چادر اوڑھے ہوئے آرام فرما رہے ہیں اور چہرۂ مبارک اتنا نورانی اور سفید ہے کہ خوب چمکتا ہے اور بالکل مولانا نور محمد دامت برکاتہم کے چہرے کے مشابہ ہے۔ احقر بڑے آرام آرام سے آگے بڑھا تو اس سے اور عجیب منظر دیکھا کہ سرہانے پر حضرت میر صاحب دامت برکاتہم کے بالکل قریب حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کا چہرۂ انور بھی ہے تو بندہ اور قریب ہوا تو دیکھا کہ سر سے نیچے کا جسم بالکل ایک ہے اور اس پر دونوں عاشق و معشوق کا سر مبارک ہے۔

(مفتی انوار الحق چارسدوی۔ ۲۱ رمضان المبارک ۱۴۳۳ھ، ۹ اگست ۲۰۱۲ء)

••••••☆••••••

احقر نے خواب دیکھا کہ خانقاہ گلشن میں حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کے بڑے کمرے میں جہاں مجلس ہوتی تھی وہاں سب مجلس کے لیے بھاگے جا رہے تھے۔ جیسا حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کے دور میں مجلس کے وقت لوگ جاتے تھے۔ لوگ دو طرف قطار میں تعظیم سے کھڑے ہوگئے (ایسا سوچا کہ حضرت والا اپنے چھوٹے والے کمرے سے مجلس کے لیے صوفے پر تشریف لا رہے تھے۔ خدام کے ساتھ خدام کا سہارا لے کر آ رہے ہیں) میں بھی قریب ہوگیا تا کہ صوفے کے قریب جگہ ملے۔ حضرت جب تشریف فرما ہوئے اور جب سب بیٹھ گئے تو میں حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کے چہرۂ مبارک کو دیکھ کر سوچ میں پڑ گیا کہ یہ حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ بھی ہیں اور حضرت میر صاحب دامت برکاتہم بھی۔ پھر میں نے نیچے سے موزے دیکھے تو پھر سوچ میں پڑ گیا کہ چہرہ حضرت میر صاحب

دامت برکاتہم کا اور باقی لباس وہی لمبا کرتا زِپ والا، موزے، ہاتھ مبارک میں ٹشو جیسا کہ حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کے ہاتھ مبارک میں ہمیشہ ہوتا تھا اور صوفے پر جیسے حضرت بیٹھتے تھے ویسے ہی اُس انداز میں۔ آنکھوں سے آنسو بہہ رہے ہیں اور وقفے وقفے سے ٹشو سے آنسو صاف کررہے ہیں۔ پھر میں نے خدام کو دیکھا تو خدام ویسے ہی پیر مبارک سے لپٹے ہوئے پیر دبارہے ہیں اور خاموش مجلس ہورہی ہے۔ نور ہی نور محسوس ہورہا تھا۔ پھر دل میں آواز آئی کہ ہیں تو حضرت میر صاحب دامت برکاتہم لیکن حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت میر صاحب میں کوئی فرق نہیں، صرف صورت اور چہرے کا۔

(نعمان میمن۔ ۵؍شعبان ۱۴۳۴ھ، ۱۵؍جون ۲۰۱۳ء)

......☆......

آج بروز منگل میری اہلیہ نے خواب دیکھا کہ سیّدی وسندی مرشدی ومولائی محبی ومحبوبی مشفقی ومصلحی ومربی ومحسنی صدیق وقت وقلندر زمانہ حضرت والا میر صاحب مدظلہ العالی کی مجلس مبارک مدینہ منورہ میں دن کے وقت ہورہی ہے جیسی اتوار کو ہوتی ہے۔ نماز کے وقت مجلس مبارک کا اختتام ہوتا ہے تو بندہ کے اعلان کی آواز آتی ہے کہ حضرت والا کو نماز کی تیاری کرنی ہے۔ پھر حضرت والا فرماتے ہیں کہ نماز تو حرم شریف میں ہی پڑھنی ہے نا! تو بندہ کی آواز آتی ہے ''جی حضرت!''

(ممتاز احمد۔ ۲۲؍جمادی الثانی ۱۴۳۵ھ، ۲۲؍اپریل ۲۰۱۴ء)

......☆......

چند روز قبل منگل کو ایک خواب میں دیکھا کہ احقر حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کی مجلس میں گلشن خانقاہ کے باہر کچن کی طرف بیٹھا ہے۔ مجلس حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ

کی ہے۔مجلس کے بعد جب سب مصافحہ کے لیے اندر جانے لگے تو دیکھا کہ حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کی کرسی پر حضرت والا میر صاحب دامت برکاتہم تشریف فرما ہیں اور مصافحہ فرمارہے ہیں۔

(سلمان احمد۔ ۱۳؍ربیع الاوّل ۱۴۳۵ھ، ۱۴؍جنوری ۲۰۱۴ء)



آج بروز بدھ لیٹا ہوا کوئی مضمون پڑھ رہا تھا کہ میرا بڑا بیٹا محمد آیا اور میرے پیر دبانے لگا جس کی عمر پانچ سال ہے۔ کہنے لگا کہ بابا! آپ میرے لیے دعا کریں تو مجھے رونا آ گیا اور میں بہت رویا اور بہت دعا کرتا رہا پھر میں سوگیا۔ میں نے ایک لمبا خواب دیکھا جس میں سے ایک حصہ مجھے یاد ہے۔ وہ یہ ہے:

حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کا انتقال ہوگیا۔موجودہ تمام احباب حضرت والا سیّد عشرت جمیل صاحب دامت برکاتہم سے بیعت ہوگئے جس میں میں بھی شامل تھا۔خاص بات یہ دیکھی کہ امہات المؤمنین رضی اللہ تعالیٰ عنہن سب کی سب سوائے ایک کے حضرت میر صاحب دامت برکاتہم سے بیعت ہوگئیں اور سب لوگ رو رہے ہیں۔ سب ان سے درخواست کررہے ہیں کہ آپ بھی حضرت میر صاحب دامت برکاتہم سے بیعت ہوجائیں، پھر وہ بھی بیعت ہوگئیں۔ پہلے مجھے ایسا لگ رہا تھا کہ امہات المؤمنین حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کے خدام ہیں، لیکن بعد میں واضح ہوگیا کہ یہ امہات المؤمنین ہیں۔حضرت میر صاحب دامت برکاتہم بہت جوش میں تھے۔

(محمد نورالزمان۔ ۲۵؍صفر ۱۴۳۶ھ، ۱۷؍دسمبر ۲۰۱۴ء)



ایک تبلیغی ساتھی جو حضرت اقدس شاہ فیروز عبد اللہ میمن صاحب دامت برکاتہم کے جاننے والے ہیں، ان کو حضرت کے وصال کی خبر ملی، وہ تبلیغ میں تھے، تدفین سے پہلے رات کو ہی مسجد میں خواب دیکھا کہ حضرت اقدس میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ لیٹے ہوئے ہیں اور ناک میں روئی لگی ہوئی ہے اور کچھ ارشاد بھی فرما رہے ہیں، خواب دیکھنے والے کو خیال ہوتا ہے کہ حضرت تو انتقال کر چکے اور یہ باتیں بھی کر رہے ہیں، تو انہوں نے سنا کہ حضرت فرما رہے ہیں ''کل کی مجلس شیخ کے ساتھ ہوگی''



جناب ثروت حسین صاحب نے حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے انتقال کے دو روز بعد، بعد نمازِ فجر خواب دیکھا کہ:

''بڑے حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کے داڑھی نہیں ہے اور بہت خوبصورت لباس پہنا ہوا ہے مجھے (ثروت صاحب کو) فرما رہے ہیں ''ہمیں ہمارا بلبل مل گیا ہے۔۔۔بس چلو''۔ (ثروت حسین۔ ۴ مئی ۲۰۱۵ء)



حضرت صوفی عبدالمجید صاحب جو حیدرآباد میں بڑے حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کے خلیفہ ہیں اُن کے بیٹے نے حضرت والا میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی رحلت کے بعد لیکن تدفین سے پہلے رات کو خواب دیکھا کہ مسجدِ نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بہت پرانی ہے وہاں پر ہمارے بڑے حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ حاضر ہیں اور حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ بھی خدمت میں حاضر ہوتے ہیں، ایک غیبی آواز آتی ہے۔خواب دیکھنے والے کو ایسا محسوس ہوا کہ حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے اللہ تعالیٰ فرما رہے ہیں کہ تم اِن (یعنی بڑے حضرت والاؒ) کے

ساتھ رہو گے یا وہاں رہو گے؟ حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ ادب سے خاموش رہتے ہیں۔ پھر تھوڑی دیر کے بعد غیبی آواز آتی ہے ''اچھا اچھا جاؤ! اِن کے ساتھ چلے جاؤ'' (یعنی بڑے حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کے ساتھ)

.....☆.....

حضرت والا میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے بیعت ایک خاتون نے حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے انتقال کے بعد جمعہ کو بعد نماز فجر خواب میں دیکھا کہ آسمان سے ایک زینہ آرہا ہے جس سے حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ نیچے تشریف لائے۔ میں پریشان ہوں، مجھ سے کہنے لگے کہ ''میں اِس دنیا میں آنا نہیں چاہتا، میں وہاں اُس جہان میں بہت خوش ہوں'' اور کہنے لگے ''تم پریشان نہ ہو، کسی سے کچھ نہ کہو، سب مسائل حل ہوجائیں گے'' مزید کہنے لگے ''میری جیب میں تھیلی میں کچھ چیز ہوتی تھی وہ محفوظ ہے''۔ (ایک خاتون ش ع، کراچی۔ ۸ مئی ۲۰۱۵ء بروز جمعہ بعد فجر)

....☆...☆...☆....

....☆...☆.....

...☆...

# مختصر حالاتِ زندگی

از ماہنامہ **بینات** کراچی

## حضرت سید عشرت جمیل میر رحمۃ اللہ علیہ کا سانحۂ اِرتحال

اعجاز مصطفیٰ

۱۳ رجب المرجب ۱۴۳۶ھ مطابق ۲ مئی ۲۰۱۵ء بروز ہفتہ بعد نماز عشاء رات ساڑھے دس بجے عارف باللہ حضرت مولانا حکیم محمد اختر نور اللہ مرقدہ کے خادم خاص اور خلیفہ مجازِ بیعت حضرت سید عشرت جمیل میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ طویل علالت کے بعد ۷۸ برس کی عمر میں راہی سفر آخرت ہوگئے۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّآ اِلَیۡہِ رَاجِعُوۡنَ۔ اِنَّ لِلّٰہِ مَا اَخَذَ وَلَہٗ مَا اَعۡطٰی وَ کُلُّ شَیۡءٍ عِنۡدَہٗ بِاَجَلٍ مُّسَمًّی۔

حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ ۱۹۳۷ء میں ہندوستان کے صوبہ یوپی کے شہر نگینہ میں پیدا ہوئے۔ ۱۹۵۹ء میں علی گڑھ یونیورسٹی سے بی کام کیا۔ ۱۹۶۹ء میں حضرت مولانا شاہ حکیم محمد اختر صاحب نور اللہ مرقدہ کے پاس ناظم آباد حاضر ہوئے اور پھر اپنے شیخ حضرت مولانا شاہ حکیم محمد اختر صاحب کی آخری سانس تک ان کی خدمت میں رہے۔ پاکستان اسٹیل مل میں بڑی پوسٹ پر تھے۔ حضرت حکیم صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے ساتھ تعلق ہونے کے بعد انہوں نے حضرت کے سفر و حضر میں خدمت کے لئے اپنے آپ کو وقف کیا اور حضرت حکیم صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے وصال تک آپ کے ساتھ رہے اور اس کے بعد اپنے شیخ کی جدائی میں ایسے بستر پر لگے کہ انتقال تک اس سے اٹھ نہ سکے۔ چھیالیس سال تک انہوں نے اپنے شیخ کی خدمت کی اور میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ

ہی وہ واحد مسترشد اور مرید ہیں جو ہر سفر میں حضرت حکیم صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے ساتھ رہے۔ حضرت حکیم صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے ایک بار فرمایا تھا:

''میر صاحب سید بھی ہیں، بڑھے بھی ہوگئے اور بیمار بھی ہیں۔ اگر بیمار نہ ہوتے تو یہ کسی کو میری خدمت کے لئے موقع نہیں دے سکتے تھے، آگے آگے رہتے لیکن چونکہ ہمارے بزرگوں نے سیدوں سے خدمت نہیں لی لہٰذا اب ان کو علمی کام میں لگا دیا، یہ میری باتیں نوٹ کرتے ہیں اور اس کو چھپواتے ہیں تو یہ کام صدقہ جاریہ بن رہا ہے، خدمت تو میرے بعد ختم ہوجائے گی اور یہ کام ان شاء اللہ تعالیٰ ہمیشہ قیامت تک جاری رہے گا۔ میر عشرت جمیل صاحب سے اللہ تعالیٰ اپنی رحمت سے کام لے رہا ہے، اللہ تعالیٰ قبول فرمائے۔ آمین۔''

حضرت والا قدس سرہ کی وفات سے قبل جو ۱۰۹ مواعظ حسنہ شائع ہوئے، ان کا سلسلہ ۱۹۸۲ء سے شروع ہوا جب حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ اسٹیل مل میں ملازم تھے تو حضرت حکیم صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی تقاریر اور علمی مضامین کو کیسٹوں میں محفوظ کرتے تھے اور یہ تمام قیمتی ذخیرہ کیسٹوں کی شکل میں محفوظ ہوگیا۔ اپنے شیخ کے مواعظ وملفوظات ٹیپ سے کاغذ پر لاتے، پھر اس کی کمپوزنگ اور تصحیح کر کے حضرت کو سناتے تھے، حضرت حکیم صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی نظر ثانی اور ضروری ترامیم کے بعد وہ مواعظ اور ملفوظات طباعت کے لئے دیئے جاتے۔ حضرت مولانا شاہ حکیم محمد اختر رحمۃ اللہ علیہ کے وصال کے بعد حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے یہ فیصلہ فرمایا کہ آئندہ مواعظ ''مواعظ اختر'' کے نام سے شائع کئے جائیں تاکہ حضرت شیخ حکیم صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی حیات اور رحلت کے بعد شائع ہونے والے مواعظ میں فرق ہوجائے۔ موجودہ مواعظ ''ادارہ تالیفات اختریہ'' سے شائع کئے جارہے ہیں جن کی تعداد ۸۰ مواعظ اختر تک پہنچ چکی ہے۔

حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی بڑی کتابیں ''خزائن القرآن، خزائن الحدیث، درسِ مثنوی،

فغانِ رومی، مواہبِ ربانیہ، تربیتِ عاشقان خدا (۳ جلد)، پردیس میں تذکرۂ وطن، ارشاداتِ دردِ دل، آفتابِ نسبت مع اللہ'' حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ ہی کے قلم سے اپنے شیخ کی زیرِ نگرانی مرتب ہوئیں۔ حضرت مولانا شاہ حکیم محمد اختر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے دردِ دل اور ملفوظات کا فیض سارے عالم میں پھیلا ہوا ہے، لاکھوں لوگوں کی زندگیاں حضرت حکیم صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے ملفوظات، بیانات اور کتابوں کی برکت سے راہِ راست پر آچکی ہیں۔

خوب روئیوں سے ملا کرتے تھے میر
اب ملا کرتے ہیں اہل اللہ سے
مت کرے تحقیر کوئی میر کی
رابطہ رکھتے ہیں اب اللہ سے

یہ قطعہ عارف باللہ حضرت اقدس مولانا شاہ حکیم محمد اختر صاحب نور اللہ مرقدہ کا ہے، صرف یہی قطعہ نہیں، حضرت والا کے نظم ونثر میں جابجا حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا ذکر ملتا ہے۔ بیان کے دوران بھی علالت اور دواؤں کے اثر سے، اگر میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی آنکھ جھپک جاتی تو فوراً حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ''میر صاحب! آنکھیں کھول کر بیان سنو۔ ورنہ ابھی یہاں سے اٹھا دوں گا۔'' کبھی فرماتے ''ابھی آپ کے سامنے قورمہ، بریانی موجود ہوتو کیوں نیند نہیں آتی۔'' یہ سارے محبوبانہ عتاب میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ ہی پر اس لئے نازل ہوتے تھے کہ حضرت والا جانتے تھے کہ میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ ڈانٹ سے ذرا کبیدہ خاطر نہیں ہوتے بلکہ مزید فدا ہوتے ہیں۔

بعض اوقات دورانِ بیان اس وجہ سے بھی عتاب نازل ہوتا کہ میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کا بیان ریکارڈ کرنے میں منہمک اور متحرک ہوتے تھے۔ اس موقع پر حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے ''میر صاحب! چھوڑو ریکارڈنگ کو، دل میں ریکارڈ

کرو، صحابہ رضی اللہ عنہم کے زمانہ میں یہ سب چیزیں کہاں تھیں'' مگر میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ اس کے باوجود ایک بیان کیا ایک ملفوظ بھی ضائع ہونے دینا نہیں چاہتے تھے اور یقیناً اسی محبت کے ثمرات تھے کہ حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کے تقریباً ۲۰۰ مواعظ کی اشاعت حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی کاوشوں سے ہوئی، اس کے علاوہ میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے پاس غیر مطبوعہ مواد اتنا تھا کہ اس کا اندازہ لگانا بھی دشوار ہے۔

درحقیقت حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ صرف جامع الملفوظات ہی نہیں تھے بلکہ شیخ کے مسلک میں سب سے زیادہ رنگے ہوئے سالک بلکہ امام السالکین تھے۔ یہی وجہ تھی کہ حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کے وصال کے بعد حضرت کے انتہائی قریبی خدام اور خلفائے اجل نے حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ ہی سے رجوع کیا اور حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کی حیات میں بھی حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے ضعف کی وجہ سے اکثر سالکین حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ ہی سے مشورہ لیا کرتے تھے اور سب اس پر متفق تھے کہ حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ اور میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے مشورہ میں کوئی فرق نہیں ہوتا۔ حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے کہ ''محبتِ شیخ تمام مقاماتِ سلوک کی کنجی ہے''۔ حضرت مولانا جلال الدین رومی رحمۃ اللہ علیہ اپنے شیخ حضرت شمس الدین تبریزی رحمۃ اللہ علیہ کے عاشق تھے، حضرت امیر خسرو رحمۃ اللہ علیہ اپنے شیخ حضرت نظام الدین اولیاء رحمۃ اللہ علیہ کے عاشق تھے، حضرت خواجہ عزیز الحسن مجذوب رحمۃ اللہ علیہ اپنے شیخ حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کے عاشق تھے اور فرمایا۔

اک میرِ خستہ حال بھی اختر کے ساتھ ہے
گذرے ہے خوب عشق کی لذت لئے ہوئے

حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ بوجہ مناسبتِ قلبی حضرت رحمۃ اللہ علیہ سے بیعت ہوئے۔ بالآخر حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے ان کو خلافت سے نوازا۔ ان کو اپنے شیخ کے ساتھ کیسی محبت اور کیسا عشق تھا، اس کی ایک جھلک اس واقعہ میں دیکھئے۔ حضرت حکیم صاحب رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ

''جب انہوں نے آنا شروع کیا تو صبح فجر کے بعد آتے تھے اور رات کو جاتے تھے، میں نے ان کو کہا کہ تیسرے دن آیا کرو لیکن ایک ہی دن میں وہ تڑپ گئے''۔

حضرت سید عشرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی نمازِ جنازہ اتوار صبح سوا چھ بجے جامعہ اشرف المدارس، گلستانِ جوہر بلاک ۱۲ سندھ بلوچ ہاؤسنگ سوسائٹی میں ادا کی گئی۔ نمازِ جنازہ مولانا شاہ حکیم محمد مظہر صاحب نے پڑھائی اور حضرت حکیم محمد اختر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے پہلو میں آپ کی تدفین عمل میں آئی۔

اللہ تبارک وتعالیٰ حضرت سید عشرت جمیل صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی بال بال مغفرت فرمائے، آپ کی جملہ حسنات کو قبول فرمائے، آپ کو جنت الفردوس کا مکین بنائے اور آپ کے جملہ متعلقین اور مریدین، اعزہ اور اقرباء کو صبرِ جمیل عطا فرمائے۔ آمین۔

(بشکریہ ماہنامہ بینات)

......☆......☆......☆......☆......

......☆......☆......☆......

......☆......☆......

......☆......

# تصنیفات وتالیفات

حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی زندگی جس طرح اپنے شیخ ومحبوب پر فدا تھی تو ان کی حقیقت میں اپنی کوئی تصنیف اور کتاب نہیں کیونکہ وہ تو اس شعر کا مصداق ہوگئے تھے۔

ماہر چہ خواندہ ایم فراموش کردہ ایم
اِلا حدیثِ یار کہ تکرار می کنیم [۱]

لیکن حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی تقریباً تمام تصانیف میں حضرت میر صاحب بحیثیت معاون دن ورات مشغول رہتے تھے لہٰذا حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کی سوانح حیات جو حضرت میر صاحب نے تحریر فرمائی تھی اُس میں شائع شدہ فہرست تصنیفات مکرر شائع کی جاتی ہے اس کے علاوہ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی رحلت کے بعد مزید جو مواعظ وملفوظات شائع ہوئے ہیں ان کو بھی یہاں تحریر کیا جاتا ہے۔

# فہرستِ کتب

(۱) خزائن القرآن (۲) خزائن الحدیث (۳) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی نظر میں دنیا کی حقیقت (۴) خزائن شریعت وطریقت (۵) خزائن معرفت ومحبت (۶) فیضانِ محبت (مجموعۂ اشعار) (۷) آئینۂ محبت (مجموعۂ اشعار) (۸) معرفت الٰہیہ (۹) کشکولِ معرفت (۱۰) معارف شمس تبریز (۱۱) معارفِ مثنوی (۱۲) درسِ مثنوی (۱۳) فغانِ رومی (۱۴) تربیت عاشقانِ خدا (تین جلدیں) (۱۵) روح کی بیماریاں اور ان کا علاج (۱۶) مجالسِ ابرار (۱۷) باتیں ان کی یاد رہیں گی (۱۸) صدائے غیب (۱۹) نوائے غیب (۲۰) ایک منٹ کا مدرسہ (۲۱) پردیس میں تذکرۂ وطن

[۱] ترجمہ: میں نے جو کچھ پڑھا تھا سیکھا تھا، سب کچھ بھلا بیٹھا ہوں سوائے اپنے محبوب کی باتوں کے، بس وہی باتیں ہر وقت دہراتا رہتا ہوں۔

(۲۲) آفتابِ نسبت مع اللہ (۲۳)ارشاداتِ دردِ دل (۲۴)معارف ربانی (۲۵)مواہبِ ربانیہ (۲۶)براہین قاطعہ (۲۷)معیتِ الٰہیہ (۲۸)ملفوظات حضرت پھولپوری رحمۃ اللہ علیہ (۲۹)مواعظِ دردِ محبت ۱۰؍جلدیں (۳۰)حسن پرستی وعشقِ مجازی کی تباہ کاریاں اوران کا علاج (۳۱)سفر نامہ لاہور (۳۲)سفر نامہ رنگون و ڈھاکہ (۳۳)سفرنامہ حرمین شریفین (۳۴)حقوقِ شیخ اورآداب (۳۵)اصلاح اخلاق (۳۶)بدنظری وعشقِ مجازی کی تباہ کاریاں (۳۷)تلقینِ صبرِ جمیل (۳۸)حرمین شریفین میں حاضری کے آداب (۳۹)تسہیل قواعد النحو (۴۰)قرآن وحدیث کے انمول خزانے (۴۱)معمولات صبح وشام (۴۲)پیارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی پیاری سنتیں (۴۳)حسن خاتمہ کے سات مدلل نسخے (۴۴)قرآن پاک سے شراب کے حرام ہونے کا ثبوت (۴۵)ولی اللہ بنانے والے چار اعمال (۴۶)قومیت وصوبائیت اور زبان ورنگ کے تعصب کی اصلاح (۴۷)بدنظری کے چودہ نقصانات۔

## فہرست مواعظِ حسنہ

(۱)استغفار کے ثمرات (۲) فضائلِ توبہ (۳)تعلق مع اللہ (۴)علاج الغضب (۵)علاجِ کبر (۶)تسلیم و رضا (۷)خوشگوار ازدواجی زندگی (۸)حقوق النساء (۹)بدگمانی اور اس کا علاج (۱۰)منازلِ سلوک (۱۱) تجلیاتِ جذب (۱۲)تکمیلِ معرفت (۱۳)طریقِ ولایت (۱۴)تزکیۂ نفس (۱۵)مقصدِ حیات (۱۶)فیضانِ محبت (۱۷)ذکر اللہ اور اطمینانِ قلب (۱۸)تقویٰ کے انعامات (۱۹)حیاتِ تقویٰ (۲۰)نزولِ سکینہ (۲۱)اہل اللہ اور صراطِ مستقیم (۲۲)مجلسِ ذکر (۲۳)تعمیر وطنِ آخرت (۲۴)راہِ مغفرت (۲۵)نورِ ہدایت اور اس کی علامات (حصہ اول) (۲۶)نورِ ہدایت اور اس کی علامات (حصہ دوم) (۲۷)عظمتِ حفاظ کرام (۲۸)علاماتِ اہل محبت (۲۹)بعثتِ نبوت کے مقاصد (۳۰)تشنگانِ جامِ شہادت (۳۱)عرفانِ محبت (۳۲) آدابِ راہِ وفا (۳۳)امیدِ مغفرت ورحمت (۳۴)صبر اور مقامِ صدیقین (۳۵)صحبت اہل اللہ اور جدید ٹیکنالوجی (۳۶)عشقِ رسالت کا صحیح مقام (۳۷)منزلِ قربِ الٰہی کا قریب ترین راستہ (۳۸)انوارِ حرم (۳۹)فیضانِ حرم (۴۰)حقیقتِ شکر (۴۱)اللہ تعالیٰ کے باوفا بندے

(۴۲) قافلۂ جنت کی علامات (۴۳) اللہ سے اشد محبت کی بنیاد (۴۴) یاارحم الراحمین مولائے رحمۃ للعالمین (۴۵) انعاماتِ الٰہیہ (۴۶) لذت ذکر اور لطف ترک گناہ (۴۷) ہم کس کو ملتے ہیں اور ہم کو کون پاتا ہے؟ (۴۸) تحفۂ ماہ رمضان (۴۹) عظمت رسالت (۵۰) اللہ کا پیغام دوستی (۵۱) انعاماتِ الٰہیہ (۵۲) تقریر ختم قرآن وبخاری شریف (۵۳) محبوبِ الٰہی بننے کا طریقہ (۵۴) توبہ کے آنسو (۵۵) آرامِ دوجہاں کا طریقِ حصول (۵۶) خونِ تمنا کا انعام (۵۷) تعلیم وتزکیہ کی اہمیت (۵۸) اصلی پیری مریدی کیا ہے؟ (۵۹) مقامِ اولیاء صدیقین (۶۰) علاماتِ مقبولین (۶۱) مقامِ اخلاص ومحبت (۶۲) ثبوت قیامت اور اُس کے دلائل (۶۳) حقوق الرجال (۶۴) نفس کے حملوں سے بچاؤ کے طریقے (۶۵) لذتِ قُربِ خدا (۶۶) دین پر استقامت کا راز (۶۷) زندگی کے قیمتی لمحات (۶۸) تعلیمِ قرآن میں شانِ رحمت کی اہمیت (۶۹) عزیز واقارب کے حقوق (۷۰) اہل اللہ کی شانِ استغناء (۷۱) دستکِ آہ وفغاں (۷۲) نگاہِ نبوت میں محبت کا مقام (۷۳) آدابِ عشقِ رسول صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم (۷۴) علم اور علماءِ کرام کی عظمت (۷۵) قربِ الٰہی کی منزلیں (۷۶) روحِ سلوک (۷۷) لازوال سلطنت (۷۸) محبتِ الٰہیہ کی عظمت (۷۹) بے پردگی کی تباہ کاریاں (۸۰) آدابِ محبت (۸۱) طریق الی اللہ (۸۲) اولیاء اللہ کی پہچان (۸۳) نسبت مع اللہ کے آثار (۸۴) قلبِ سلیم (۸۵) طریقِ محبت (۸۶) حقانیتِ اسلام (۸۷) عظمتِ صحابہ رضی اللہ عنہم (۸۸) ایمان اور عملِ صالح کا ربط (۸۹) دلِ شکستہ کی قیمت (۹۰) نسبت مع اللہ کی شان وشوکت (۹۱) فیضانِ رحمتِ الٰہیہ (۹۲) صحبتِ شیخ کی اہمیت (۹۳) غمِ حسرت کی عظمت (۹۴) اہلِ محبت کی شان (۹۵) تعمیرِ کعبہ اور تعمیرِ قلب کا ربط (۹۶) طلوع آفتاب کی امید (۹۷) کیفِ روحانی کیسے حاصل ہو؟ (۹۸) طلباء ومدرسین سے خصوصی خطاب (۹۹) کرامتِ تقویٰ (۱۰۰) گناہوں سے بچنے کا راستہ (۱۰۱) مقامِ عاشقانِ حق (۱۰۲) راہِ محبت اور اس کے حقوق (۱۰۳) دارِ فانی میں بالطف زندگی (۱۰۴) غمِ تقویٰ اور انعامِ ولایت (۱۰۵) لذتِ اعترافِ قصور (۱۰۶) داستانِ اہل دل (۱۰۷) حقوق الوالدین (۱۰۸) اسلامی مملکت کی قدر وقیمت (۱۰۹) ہم جنس پرستی کی تباہ کاریاں اور ان کا علاج۔

یہاں تک کی تصنیفات حضرت والا شیخ العرب والعجم حضرت مولانا شاہ حکیم محمد اختر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی حیاتِ مبارکہ میں آپ کی نظرِ ثانی اور نگرانی میں شائع ہوئیں۔ حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کی رحلت کے بعد حضرت میر صاحب نے مواعظ کے سلسلے کو ''مواعظِ اختر'' کے نئے نام سے جاری رکھا، اس کی وجہ مواعظِ اختر نمبر(۱) میں تحریر فرمائی کہ ''اب چونکہ حضرت والا کا سایۂ عاطفت ہمارے سروں پر نہیں رہا اور حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کی نگرانی اور نظرِ ثانی سے ہم محروم ہوگئے، اس لئے مناسب معلوم ہوا کہ اس سلسلہ کا آغاز ''مواعظِ اختر'' کے نام سے کر دیا جائے تاکہ معلوم ہوجائے کہ آئندہ شائع ہونے والے مواعظ حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کی رحلت کے بعد کے ہیں۔''

## فہرست مواعظِ اختر

(۱) شادی بیاہ کی رسومات کی اصلاح (۲) قرآن پاک کی روشنی میں دینی خدام کے غموں کی تسلی (۳) حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی عظیم القدر دُعا (۴) تمنائے بستیِ صالحین اور دینی شان وشوکت (۵) مجاہدہ اور تسہیلُ الطَّریق (۶) گنہگاروں کے لئے مژدۂ جاں فزا (۷) اولیاء اللہ کی حَسین زندگی (۸) ترکِ گناہ کے لذیذ طریقے (۹) اللہ والوں کے قلوب کی خوشیوں کا راز (۱۰) وطنِ آخرت کی تیاری (۱۱) ایمان پر خاتمہ کے سات انمول نسخے (۱۲) امراضِ روحانی کے معالجات (۱۳) راہِ سنت اور قلبِ سلیم (۱۴) تزکیۂ نفس، مجاہدہ اور مشیتِ الٰہی کا ربط (۱۵) کیفِ آہ وفغاں (۱۶) گمراہی کے اندھیرے اور سنت کا نور (۱۷) لذتِ دردِ محبت (۱۸) لذتِ بندگی کا حصول (۱۹) تاثیرِ صحبتِ اہل اللہ (۲۰) مردانِ راہِ خدا (۲۱) نزولِ تجلیات (۲۲) اہل اللہ سے تعلق کی قدر وقیمت (۲۳) اللہ تعالیٰ کے نام کی مٹھاس (۲۴) نالہائے درد (۲۵) اہلِ وفا کون ہیں؟ (۲۶) اللہ تعالیٰ کے انعام یافتہ بندے (۲۷) سکونِ قلب کا واحد طریقہ (۲۸) دنیا سے بے رغبتی (۲۹) عشق مجازی کا اضطراب اور اس کا علاج (۳۰) نشۂ معصیت کا فریب (۳۱) عاشقانِ حق کا لذیذ غم (۳۲) سامانِ مغفرت (۳۳) صراطِ مستقیم پر استقامت کے انعامات (۳۴) حصولِ ولایت کے اسباب (۳۵) درسِ محبت

الٰہیہ(۳۶) پردہ۔عورت کی عزت کا ضامن(۳۷) گلدستۂ ارشادات(۳۸) فیضانِ صحبتِ اہل اللہ (۳۹) قلبِ شکستہ کی تعمیر(۴۰) انجامِ عشقِ مجازی(۴۱) غمِ راہِ مولیٰ کی عظمت(۴۲) اللہ تعالیٰ کی شانِ جذب(۴۳) صاحبِ نسبت علماء کی خوشبو(۴۴) اہل علم اور تزکیۂ نفس کی اہمیت (۴۵) مقامِ دردِ دل(۴۶) راہِ خدا میں ادب کی اہمیت(۴۷) غار میں یادِ یار تعالیٰ شانہٗ (۴۸) عباداتِ شبِ براءت(۴۹) دھوکے کا گھر(۵۰) تلاشِ دیوانۂ حق(۵۱) طوفانِ گمراہی سے بچنے کا راستہ(۵۲) حق تعالیٰ کے محبوب بندے(۵۳) قلب کیسے روشن ہوگا؟(۵۴) اللہ تعالیٰ کا خط بندوں کے نام(۵۵) روزہ اور ترکِ معصیت(۵۶) شعاعِ آفتابِ رحمت(۵۷) غفلتِ دل کیسے دور ہو؟(۵۸) اولاد کو دین نہ سکھانے کا وبال(۵۹) عزتِ تقویٰ اور رسوائی گناہ (۶۰) رنگ ونسل کی تحقیر کی حرمت(۶۱) حصولِ ولایت کا راستہ(۶۲) مولائے کریم کا عفو وکرم (۶۳) مایوس نہ ہوں اہل زمیں اپنی خطا سے(۶۴) کیفِ عشقِ الٰہی(۶۵) اہل اللہ سے بدگمانی کا وبال(۶۶) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے غلاموں کی شان(۶۷) پاکیزہ حیات کا نسخۂ کیمیا(۶۸) نادم گنہگار کی محبوبیت(۶۹) تصوف وسلوک میں راہِ اعتدال(۷۰) گناہ کی دو علامات بزبان نبوت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم(۷۱) محبتِ الٰہیہ کا موتی کون پاتا ہے؟(۷۲) گناہوں سے بچنے کا حوصلہ کیسے پیدا ہوتا ہے؟(۷۳) نفس کو مغلوب کرنے کا طریقہ(۷۴) رحمتِ رب العالمین(۷۵) ریا کی حقیقت اور اس کا علاج(۷۶) علمِ دین کی برکات(۷۷) راہِ سلوک میں ادب کا مقام(۷۸) حصول تقویٰ کے اصول(۷۹) دین میں حُسنِ اخلاق کی اہمیت(۸۰) عظیم الشان منزل کا عظیم الشان رہبر

**غیر مطبوعہ کتب:** (۱) خزائن معرفت ومحبت جلد ۲ (۲) الہاماتِ ربّانی (مجموعۂ ملفوظات)۔







# کیفِ تسلیم و رضا بر وفات حسرت آیات

۱
زیکسو بوئے گُل و زیک طرف پیغامِ یار آمد
من آں دیوانہ ام کز ہر دو سوئے من بہار آمد

۲
بہارِ من خزاں صورت گُلِ من شکلِ خار آمد
چو از ایمائے یار آمد ہمی گیرم بہار آمد

## ترجمہ

۱ ایک طرف سے پھول کی خوشبو آئی اور دوسری طرف سے محبوب کا پیغام آیا، میں وہ دیوانہ ہوں کہ جس کے دونوں جانب بہار آئی ہے۔

۲ میری بہار خزاں کی شکل میں آئی ہے، میرا پھول کانٹے کی شکل میں آیا ہے لیکن چونکہ اللہ تعالیٰ کی مرضی سے آیا ہے اس لئے میں نے یہی سمجھا کہ یہی میری بہار ہے۔

جتنی تمہاری قربانی اتنی خدا کی مہربانی
پھر تو ہے لذت روحانی قرب کا شربت لاثانی

حضرت والا شیخ العرب والعجم عارف باللہ مجددِ کامل امام الصدیقین
سلطان العارفین بقیۃ السلف عمدۃ الخلف سرتاجِ اولیاء
قدوۃ الصلحاء مظہر انوارِ نبوت حامل اسرارِ شریعت، حکیم القلوب والارواح
حضرت مولانا شاہ حکیم محمد اختر صاحب نوراللہ مرقدہ

کے منتخب

# ارشاداتِ محبت

برائے

مرشدنا ومولانا صدیقِ زمانہ جاں نثارِ شیخ
قرۃ اعیننا، سکینۃ صدورنا، امام السالکین عارف العارفین
حضرت اقدس شاہ سید عشرت جمیل میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ

(۱)۔۳۰ جمادی الثانی ۱۳۹۱ھ مطابق ۲۲۔اگست ۱۹۷۱ء

**ارشاد فرمایا کہ** اللہ تعالیٰ اپنے راستہ میں پہلے تو کلیجہ منہ تک لے آتے ہیں، پھر کلیجہ کو واپس کرتے ہیں اور ایک کلیجہ کو ہزاروں کلیجوں کا راہبر بنا دیتے ہیں، اوراس کی پرورش اور راحت اور دل بہلانے کا بھی سامان مہیا کرتے ہیں۔ میں ایک عمر تو اپنے شیخ کے ساتھ رہا، پھر چھ سال کا وقفہ رہا، وہ میری تنہائی کا زمانہ تھا، کوئی میری آہ کا سمجھنے والا نہ تھا، دل چاہتا تھا کہ کوئی ایسا سوختہ جان ہو جس کے ساتھ میرے شب و روز گذریں کہ اللہ نے عشرت کو منتخب فرما کر میرے لئے بھیجا۔ میری آہ کی جیسی عشرت نے قدر کی ہے ایسی قدر کسی نے نہیں کی تھی، شمس بازغہ اور منطق والے بھی میری بات کو ایسا نہیں سمجھ سکتے جو ایک ٹوٹا ہوا دل سمجھ سکتا ہے، جس کے دل پر مصیبت وغم کے آرے نہ چلے ہوں وہ آہ کو اور آہ کی باتوں کو کیا سمجھے گا۔ (احقر کے لئے فرمایا کہ) یہ خود کیا آتے، انہیں تو بھیجا گیا ہے، علوم کی حفاظت کے لئے ان کو بھیجا گیا ہے۔۔الخ

(خزائن معرفت ومحبت جلد ۲۔غیر مطبوعہ)

مانا کہ میر گلشنِ جنت تو دور ہے
عارف ہے دل میں خالقِ جنت لئے ہوئے
اک میر خستہ حال بھی اختر کے ساتھ ہے
گذرے ہے خوب عشق کی لذت لئے ہوئے

..................

(۲)۔بنگلہ دیش کے سفر سے واپسی پر حضرت والا نے احقر کے لئے فرمایا کہ تیرے لئے خوب دعا کی توفیق ہوئی، میری جدائی سے انہیں سب سے زیادہ غم ہوتا ہے،

مظہر میاں سے بھی زیادہ غم ہوتا ہے کیونکہ مظہر میاں کی تو محبت بٹی ہوئی ہے ماں بیوی بچوں میں اور اِس کا سب کچھ میں ہی ہوں، اس کی ساری محبتیں ماں باپ کی سب میرے اندر لئے ہیں۔ (حضرت والا میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی خاص ڈائری)

..................

(۳)۔آج بعد عشاء حضرت والا نے احقر کو (اصلاح کے لئے) ایک صاحب کو غصہ میں جواب دینے پر بہت ڈانٹا اور احقر میں رحمت و فنائیت کے لئے بہت تنبیہ اور ہدایات فرمائیں اور فرمایا کہ درحقیقت یہ اس قابل نہیں کہ خانقاہ میں رہے، خانقاہ میں تو بہت فانی اور مٹے ہوئے آدمی کی ضرورت ہے کہ لوگ اس پر چلیں اور وہ اُف نہ کرے اگر اس کے بھائی وغیرہ کا گھر قریب ہوتا تو اس کو وہیں بھیج دیتا۔ پھر ایک مولانا کو مخاطب کر کے فرمایا لیکن میں کیا کروں یہ مجھے چھوڑنے پر قادر نہیں ہے اور راز کی بات بتاتا ہوں کہ میں بھی اس کو چھوڑنے پر قادر نہیں (ہائے عین ڈانٹ اور غصہ کے وقت یہ رحمت وشفقت، اگر لاکھوں جانیں بھی احقر حضرت والا پر قربان کرے تو حق ادا نہیں ہوسکتا اے اللہ عشرت کو مٹادے جتنا حضرت والا مٹانا چاہتے ہیں اس سے بھی زیادہ مٹادے اور میری اصلاح فرمادے۔) خواجہ عزیز احمد نے احقر سے بتایا کہ آج حضرت والا نے کسی سے احقر کے بارے میں یہ الفاظ ارشاد فرمائے ''علی گڑھ کا گریجویٹ فنا فی اللہ سب کچھ چھوڑ کر بیٹھا ہوا ہے کسی چیز کی طلب نہیں میرے پاس جو کچھ تھا میں نے اسے دے دیا'' اللہ اللہ حضرتِ والا کی اس دعا کو میرے لئے قبول فرمالے۔

ایک بھنگی سے بدتر پر یہ انعام یہ تاجِ شاہی
مجھ پہ یہ لطفِ فراواں میں تو اس قابل نہ تھا

(حضرت والا میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی خاص ڈائری)

(۴)۔احقر اور قاری فیاض صاحب ساتھ کھانا کھا رہے تھے، حضرت والا تشریف لائے اور فرمایا کہ قاری صاحب اور عشرت میں تو بہت محبت ہوگئی، پھر فرمایا کہ جو عشرت سے محبت کرتا ہے میں اس کی محبت کو تسلیم کرتا ہوں اور جو عشرت سے محبت نہیں کرتا مجھے اس سے مناسبت نہیں ہوتی، میں اس کی محبت کو تسلیم نہیں کرتا، کیا وجہ ہے کہ مجھ سے تو محبت ہو اور مجھ سے محبت کرنے والے سے محبت نہ ہو، ضرور کوئی کمی ہے اور عشرت مجھ سے سب سے زیادہ محبت کرتا ہے۔

(حضرت والا میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی خاص ڈائری)

..................

(۵)۔**ارشاد فرمایا کہ** دو ماہ آپ کو جو قبض باطنی کی تکلیف ہوئی وہ میری محبت ہی کی وجہ سے تھی مجھ کو آپ سے اور آپ کو مجھ سے جو محبت ہے یہ چھپی نہیں رہے گی مشہور ہو کر رہے گی ؂

ہماری تمہاری محبت کے قصے
رہے گا یہ افسانہ مشہور ہو کر

جب آپ کو شفا ہوگی تو آپ اس واقعہ کو بہت خاص انداز میں لکھیں گے۔ میں آپ کو بشارت دیتا ہوں کہ اس وقت آپ کے قلم میں ایک خاص جان ہوگی انشاء اللہ تعالیٰ۔ چاند بے نور ہوتا ہے لیکن آفتاب عکس ڈال دیتا ہے تو چاند نور سے جگمگانے لگتا ہے اس وقت نورِ آفتابِ حق آپ کے قلم کے محاذات میں ہوگا جب اللہ تعالیٰ اپنے نور کا عکس ڈال دیتے ہیں تو تصنیف و تالیف ہو رہی ہے تبلیغ ہو رہی ہے ملفوظات لکھے جا رہے ہیں اگر اس آفتاب نور کو ہٹا لیں تو آدمی مٹی کا

ڈھیلا ہے۔کبھی آفتابِ کرم کو دل کے محاذات سے ہٹا لیتے ہیں تاکہ اپنی حقیقت معلوم ہو کہ میں کچھ بھی نہیں ہوں پھر جب شعاع ڈالتے ہیں اور نفس کی زمین کی حیلولت کو ہٹاتے ہیں تو چاند میں پھر نور آجاتا ہے۔ میری محبت کی باتیں انشاء اللہ آپ کے قلم سے اللہ تعالیٰ لکھوائیں گے۔

(خزائن معرفت ومحبت)

..................

(۶)۔ایک صاحب مٹھائی لائے تو حضرت والا نے فرمایا کہ کھاؤ مٹھائی کھاؤ۔ پھر مزاحاً فرمایا کہ آپ میں مٹھائی بھی ہے اور نمکینیت بھی ہے یعنی محبت بھی ہے اور محبوبیت بھی۔جس ناز سے میں نے تمہارے لیے دعا کی ہے کسی کے لیے نہیں کی کہ یا اللہ! میرے حسام الدین کو مجھ سے نہ چھینئے۔اس کی قبولیت کی علامت یہ ہے کہ جس ناز سے تمہارے لیے دعا کی، اس وقت اللہ میاں نے الفاظ بھی عطا فرمائے۔ میں کیا انبیاء علیہم السلام بھی ناز نہیں کر سکتے مگر جب اُدھر سے اشارہ ہوتا ہے کہ اِس وقت وہ حالت ناز میں دیکھنا چاہتے ہیں۔میری روح پر ایسی کیفیت زندگی بھر میں ایک دو بار طاری ہوئی۔

(خزائن معرفت ومحبت)

..................

(۷)۔ آج بعد ظہر احقر کو یوں بلایا۔

بیا بیا و زود بیا کہ ایں خانہ خانۂ تست

ترجمہ: آجا،آجا اور جلد آجا کہ یہ گھر تیرا ہی گھر ہے۔

احقر کے پاس ایک روپیہ تھا اس خوشی میں احقر حضرت والا کے لیے ایک

روپیہ کا کینو یا کچھ اور بطور ہدیہ دینے کا ارادہ کر رہا تھا کہ حضرت والا نے فرمایا کہ ٹٹرا سائیکلین دوا منگوانا ہے دو روپے کی آتی ہے اور میرے پاس ایک ہی روپیہ ہے۔ احقر نے عرض کیا کہ ایک روپیہ میرے پاس ہے جو میں ابھی حضرت کی خدمت میں ہدیہ دینے والا تھا، حضرت والا نے ہنستے ہوئے فرمایا ماشاء اللہ۔ میں نے آپ کا روپیہ ایک کروڑ کے برابر درج کرلیا۔

(خزائن معرفت ومحبت)

..................

(۸)۔سفر آزاد کشمیر میں ایک صاحب سے فرمایا کہ احقر عشرت سے کہہ دو کہ میری سوانح لکھے......مختلف واقعاتِ زندگی لکھے جائیں...... جتنے واقعات اس کو معلوم ہیں کسی کو نہیں معلوم (۲) کوئی وقت دن کا اس کے لیے مقرر کر (۳) مولانا عبدالناصر صاحب نے فرمایا جو واقعہ حضرت والا کا یاد آجائے اس کو ٹیپ کرو، کوئی اس کو نقل کرلے، ترتیب بعد میں دے دیا جائے گا۔

(حضرت والا میر صاحبؒ کی خاص ڈائری)

..................

(۹) **ارشاد فرمایا کہ** میر صاحب! یہ مضمون کیسا تھا؟ میر صاحب کی شہادت بہت معتبر ہے، میر صاحب کی شہادت کے معتبر ہونے کی وجہ یہ ہے کہ یہ تیس برس سے میرے ساتھ ہیں، تیس سال کا رات دن کا رفیق! عام آدمی تو سوچ سکتا ہے کہ پتہ نہیں اکیلے میں یہ کیا کرتے ہوں گے، لیکن میر صاحب تیس برس سے میرے حجرے میں رات دن میرے ساتھ ہیں، میر صاحب اپ ٹو ڈیٹ بھی ہیں اور گریجویٹ بھی ہیں، علی گڑھ سے بی کام کیا ہے اور

انگریزی دان بہت چالاک ہوتا ہے، اگر ان کا دل مجھ سے مطمئن نہ ہوتا تو یہ بھاگ جاتے کہ نہیں؟ لیکن میر صاحب سے پوچھو اگر کوئی اپنے جنرل اسٹور میں ان کو مینجنگ ڈائریکٹر بنائے اور دس لاکھ رین تنخواہ دے تو یہ مجھ کو چھوڑ کر یہاں نہیں رہ سکتے، پوچھو ان سے بلکہ جو ان کو ایسی پیشکش کرے گا اس کی پٹائی ہوگی، جو میر صاحب کو دس لاکھ رین دینے کو کہے گا بجائے شکریہ کے اس کی پٹائی کا خطرہ ہے، اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کرتا ہوں کہ مجھ کو ایسے رفیق عطا فرمائے ہیں۔

(آفتاب نسبت مع اللہ صفحہ ۴۱۴)

..................

(۱۰) **ارشاد فرمایا کہ** میں میر صاحب کے لیے یہ دعا کرتا ہوں کہ یا اللہ جیسے یہاں ساتھ ہیں جنت میں بھی ان کو میرے ساتھ رکھئے۔

(آفتاب نسبت مع اللہ صفحہ ۴۶۴)

..................

(۱۱) **ارشاد فرمایا کہ** میر صاحب تو ہمیشہ خانقاہ میں میرے پاس رہتے ہیں ماشاء اللہ، اور تنخواہ بھی نہیں لیتے، یہ خاص بات ہے، ان کا کام اتنا اہم ہے کہ اگر یہ دس ہزار بھی تنخواہ مانگتے تو کم تھا لیکن میر صاحب تنخواہ نہیں لیتے، پیٹ کی روٹی اور جسم کے کپڑے پر میرے پاس ہیں اور یہ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کی شان کے مشابہ ہے۔

(آفتاب نسبت مع اللہ صفحہ ۴۷۴)

..................

(۱۲) **ارشاد فرمایا کہ** اللہ کا شکر ہے کہ مجھ کو بھی اللہ نے ایسے دوست احباب دیئے جو ہر وقت میرے ساتھ رہتے ہیں۔ دیکھو میر صاحب رات دن

ساتھ ہیں، یہ اسٹیل مل میں آفیسر تھے، پرچیز آفیسر جہاں بڑی بالائی آمدنی ہوتی ہے یعنی حرام کی آمدنی کا امکان ہوتا ہے لیکن انہوں نے کبھی رشوت نہیں لی اور سفر میں حضر میں میرے ساتھ رہنے کے لیے نوکری بھی چھوڑ دی۔

(معارفِ ربانی)

.................

(۱۳) **ارشاد فرمایا کہ** میر صاحب میرے پاس سے پانچ سال کے لیے غائب ہوگئے تھے کیونکہ بیمار ہوگئے تھے، یہ جتنا کام کر رہے ہیں اور میرا جتنا ساتھ دے رہے ہیں اس پر شکر ادا کرتا ہوں کہ یا اللہ آپ نے انہیں دوبارہ عطا فرمادیا، میں تو ان سے بالکل محروم ہوگیا تھا، ان کے لیے میں ملتزم پر اور بیت اللہ میں بہت رویا۔

(معارفِ ربانی)

.................

(۱۴)۔شیخ کے ساتھ ایک زمانہ گذارا جاتا ہے۔ پھر وہ رگڑ رگڑ کر بڑائی نکال دیتا ہے اور خصوصاً وہ شیخ جو ذرا اکڑّ بھی ہو یعنی ڈانٹ ڈپٹ بھی کرتا ہو پھر تو وہاں بہت جلد بڑائی نکل جاتی ہے۔ جیسے ہمارے میر صاحب کا شعر ہوا ہے۔ میر صاحب کو پچھلے جمعہ کو بھرے مجمع میں جو ڈانٹ پڑی تو انہوں نے ایک شعر کہا ؎

ہائے وہ خشمگیں نگاہ، قاتلِ کِبر و عجب و جاہ
اس کے عوض دلِ تباہ میں تو کوئی خوشی نہ لوں

بھرے مجمع میں جب شیخ ڈانٹ دیتا ہے۔ استاد ڈانٹ دیتا ہے تو کیسی اصلاح ہوتی ہے جس کو بہت عمدہ تعبیر کیا ہے، ماشاء اللہ نظر نہ لگے ان کو۔ شیخ کی

غضبناک نگاہیں قاتلِ کبر وعجب و جاہ ہیں، وہ عجب و کبر اور جاہ کو قتل کر دیتی ہیں۔اس کے عوض دلِ تباہ یعنی اے دلِ تباہ! اس کے بدلہ میں مجھے دنیا کی کوئی خوشی نہیں چاہیے۔

(وعظ: علاجِ کبر)

..................

(۱۵)۔ایک صاحب کا خط آیا جس میں بہت اچھے اچھے خواب انہوں نے دیکھے تھے۔صرف احقر صبح حاضر خدمت تھا۔احقر سے فرمایا کہ خوابوں کو زیادہ اہمیت نہیں دینی چاہیے دیکھو فلاں مولوی صاحب نے مجھ سے تعلق کرنے کے بعد کتنا عمدہ خواب دیکھا تھا۔لیکن بعد میں کچھ تعلق کا حق ادا نہیں کیا اور تمہیں مجھ سے سب سے زیادہ محبت ہے لیکن تم کوئی خواب نہیں دیکھتے۔اصل چیز بیداری کی حالت ہے۔میں جب اپنے شیخ سے بیعت ہونے چلا تو اسی رات خواب دیکھا کہ میں مولانا سراج احمد صاحب سے بیعت ہو گیا ہوں اور انہوں نے مجھے سینہ سے لگا لیا۔اگر میں خواب پر ان سے بیعت ہو جاتا تو تباہ ہو جاتا کیونکہ بیداری میں مجھے ان سے مناسبت نہیں تھی، اس خواب کے بعد بھی میں اپنے شیخ پھولپوری ہی سے بیعت ہوا کیونکہ اگر کسی کو بیداری میں کسی محبوب سے محبت ہے اور خواب میں دیکھے کہ کسی دوسرے محبوب نے اسے سینے سے لگا لیا تو کیا خواب سے بیدار ہو کر اسے اس دوسرے محبوب سے حقیقتاً محبت ہو جائے گی؟ ہرگز نہ ہوگی۔بس روحانی مناسبت کا بھی یہی معاملہ ہے۔

حضرت والا کے ارشاد سے کہ تمہیں مجھ سے سب سے زیادہ محبت ہے احقر کو اس قدر خوشی ہوئی کہ بیان سے باہر ہے، احقر کی روح پر ایک سُکر کی

کیفیت طاری تھی اس خاص کیفیت میں یہ شعر موزوں ہوا ؎

پھر خون کی گردش میں صہبا کی ہے آمیزش

ہے آج کرم فرما وہ نرگسِ مستانہ

(خزائن معرفت ومحبت)

..................

(۱۶)۔ ۲۲؍ربیع الاوّل ۱۳۹۳ھ مطابق ۶؍مئی ۱۹۷۲ء، بروز ہفتہ

اس سے پہلے آج دوپہر کھانا کھاتے ہوئے اچانک فرمایا کہ انشاء اللہ ایک دن ایسا آئے گا کہ لوگ آپ کو حضرت حضرت کہیں گے اور آپ کا نفس کہے گا کہ تو واقعی بڑا حضرت ہے۔ اس سے پہلے ایک دن فرمایا تھا کہ مجھے معلوم ہو رہا ہے کہ آپ کا پیٹ اور بھی بڑھ گیا ہے اور چند مرید آپ کی مٹھی چمپی (مالش) کررہے ہیں، آپ کا عالمِ عیش مجھے دکھایا گیا۔

(خزائن معرفت ومحبت جلد ۲۔ غیر مطبوعہ)

..................

(۱۷)۔ ۱۵؍صفر المظفر ۱۳۹۳ھ مطابق ۱۰؍اپریل ۱۹۷۲ء بروز جمعہ بعد عشاء

احقر حضرت اقدس کے پاؤں دبا رہا تھا تو مزاحاً فرمایا ؎

مستِ ساغر شدی عشرتؔ! ولے لاغر نہ شدی

فربہی عشق را بدنام کنندہ باشد

(**ترجمہ:** جامِ محبت سے اے عشرتؔ! تو مست ہوگیا لیکن لاغر یعنی کمزور نہ ہوا۔ موٹاپا عشق کو بدنام کرنے والا ہے۔ جامع)

پھر فرمایا کہ آپ کو اس شعر کا جواب دینے کی اجازت ہے، پھر دوبارہ فرمایا کہ آپ

جو جواب دیں گے وہ یہ ہے اور فوراً یہ شعر فرمایا ؎

گرچہ فربہ و چرب دار بدن می دارم
در کفِ عشق ولے تیغ و کفن می دارم

پھر یہ تشریح فرمائی کہ اگر چہ فربہ وموٹا ہوں لیکن دل میں اللہ کی محبت اس سطح پر ہے کہ ہر وقت تیغ وکفن ساتھ رکھتا ہوں اور جان دینے کے لیے تیار رہوں۔

(خزائن معرفت ومحبت جلد ۲۔غیر مطبوعہ)

..................

(۱۸)۔۲۱ ربیع الاول ۱۳۹۲ھ مطابق ۵ مئی ۱۹۷۲ء دوپہر کے وقت احقر اور حافظ عبد المجید صاحب کھانا کھا رہے تھے کہ حضرت والا نے یہ شعر بہت درد سے پڑھا ؎

درگذر فرمایئے میرے میاں
آپ پر حالت ہے میری سب عیاں

یہ شعر سن کر حافظ صاحب پر حال طاری ہو گیا، بہت دیر تک روتے رہے، جب بہت دیر ہو گئی تو حضرت نے فرمایا کہ حافظ عبد المجید، کھانا کھالو، فکر نہ کرو، اللہ بہت معاف کرنے والا ہے، ان شاء اللہ اس میرِ سادہ کو ساتھ لیتے ہوئے ہنستے کھیلتے جنت میں چلے جائیں گے، احقر کی طرف اشارہ فرمایا۔

(خزائن معرفت ومحبت جلد ۲۔غیر مطبوعہ)

..................

(۱۹) جمعرات ۱۱ شعبان ۱۴۱۸ھ مطابق ۱۱ دسمبر ۱۹۹۷ء

عبید اللہ صاحب نے نقل کیا کہ حضرت والا دامت برکاتہم نے فرمایا کہ ’’جو

لوگ مجھے اور میر صاحب کو الگ الگ سمجھتے ہیں یہ ان کی بھول ہے'' دو تین بار فرمایا کہ ''میں اور میر صاحب ایک ہی ہیں''۔

(حضرت والا میر صاحبؒ کی خاص ڈائری)

..................

(۲۰)۔اور عبید اللہ صاحب نے بتایا کہ ایک دن میں (حضرت میر صاحبؒ) اپنی ہمشیرہ کے گھر گیا ہوا تھا، حضرت والا عصر کی نماز پڑھ کر تشریف لائے اور فرمایا کہ ''جب میر صاحب نہیں ہوتے تو ایسا لگتا ہے کہ خانقاہ میں کوئی ہے ہی نہیں، میر خانقاہ کی زینت ہے''

(حضرت والا میر صاحبؒ کی خاص ڈائری)

..................

(۲۱) آج احقر کے والد صاحب کو حضرت والا نے بیعت فرمایا، والد صاحب کے بیعت ہونے کے بعد احقر والد صاحب کو گھر پہنچا کر واپس ہوا، حضرت لیٹے ہوئے تھے، بخار تھا، احقر کے لیے فرمایا: لے گیا دل مرا ایک نگینہ والا۔

ایک شام احقر حضرت کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا کہ حضرت! بجلی جلادوں، فرمایا: بجلی جلا دے، چاہے بجلی گرادے، جو تیرا جی چاہے کر۔

..................

(۲۲) آج عصر کے وقت جب احقر حاضر ہوا تو فرمایا کہ آج لیموں کا شربت نہیں لائے (حضرت کی طبیعت ناساز تھی تو بطور دوا استعمال فرمارہے تھے) احقر نے عرض کیا کہ میں نے مظہر میاں سے کہا تھا تو انہوں نے بتایا کہ حضرت نے منع فرمادیا ہے کہ آج نہ بنانا، پھر احقر نے عرض کیا کہ ابھی لائے دیتا ہوں تو فرمایا کہ تمہارا یہاں بیٹھنا مجھے اس دوا سے زیادہ عزیز ہے، آپ میرے پاس بیٹھیے، دوا میں کسی اور سے منگوالوں گا، پھر

فرمایا کہ اس سے اندازہ لگاؤ کہ جب ایک بندے اور غلام میں یہ جذبہ ہوسکتا ہے کہ اپنے چاہنے والے کو اپنے سے الگ کرنا نہیں چاہتا اور چاہتا ہے کہ جو مجھ سے تعلق خاص رکھتا ہے وہ میرے پاس رہے اور جس سے تعلق کم ہوتا ہے اس کو اپنے سے دور کرکے کام سپرد کردیا جاتا ہے تو جو شخص اخلاص کے ساتھ اللہ کو چاہے گا اور اس کو تڑپ اور بے چینی کے ساتھ یاد کرے گا تو اللہ بھی اس کو اپنے پاس سے بھگائے گا نہیں، جب انہوں نے اپنے غلاموں میں یہ رحمت رکھ دی کہ وہ محبت کا جواب محبت سے دیتے ہیں تو اللہ تعالیٰ تو سرچشمۂ رحمت ہیں، مرکزِ محبت ہیں، وہ اپنے بندوں کی محبت کو ٹھکراتے نہیں، بلکہ ان کو اپنی آغوش میں لے لیتے ہیں، کیوں کہ جب وہ دیکھتے ہیں کہ ہمارے اس بندے کو ہمارے بغیر چین نہیں ملتا تو ہمیں بھی یہ اچھا لگتا ہے کہ ہمارا یہ بندہ بھی ہمارے پاس بیٹھا رہے، ہم سے دور نہ ہو، اس لیے اس کو صرف اپنے لیے منتخب فرمالیتے ہیں اور اسے سارے جہاں کے کاموں سے بے کار کردیتے ہیں اور دوسروں کو اس کے کام میں لگادیتے ہیں، اور اس کے دنیاوی کام انجام دیتے ہیں اور یہ اپنے اللہ کے پاس رہتا ہے، ہر وقت ایک کیفیتِ حضوری اس کی جان کو نصیب ہوتی ہے اور یہ ساری دنیا سے بے نیاز ان کے کاروبارِ محبت میں مشغول رہتا ہے۔ اسی کو مولانا رومی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔

تا بدانی ہر کہ را یزداں بخواند
از ہمہ کارِ جہاں بے کار ماند

ترجمہ: جان لو کہ جس کو حق تعالیٰ اپنا بنانا چاہتے ہیں اس کو سارے جہاں کے کاموں سے بے کار کردیتے ہیں اور ہر وقت اپنے پاس رکھتے ہیں۔

---

**صفحہ ۴۶ پر موجود فارسی اشعار کا ترجمہ:** (۱)۔ یہ میرؔ آپ پر مرتا ہے اور آپ کے ہاتھوں میں مثل مُردہ کے ہے، اے میرے محبوب آپ کو اختیار ہے چاہے اِسے دفن کردیں یا زندہ کردیں یعنی اللہ والا بنادیں۔ (۲)۔ عشرت کی روح میری روح کے لئے آرام وسکون ہے کیونکہ اس کی جان ہر وقت میری محبت سے مست وسرشار ہے۔ (۳)۔ جس طرح حضرت نظام الدین اولیاءؒ کے عشق ومحبت میں حضرت امیر خسروؒ کا مقام تھا، اِسی طرح اختر کے لئے تیری ذات امیر خسروؒ کی ایک علامت اور نشانی ہے۔

حضرت والا شیخ العرب والعجم مجددِ زمانہ عارف باللہ

# حضرت مولانا شاہ حکیم محمد اختر صاحب رحمۃ اللہ علیہ

## کے خادمِ خاص اور خلیفہ مجازِ بیعت

# حضرت اقدس شاہ سید عشرت جمیل میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ

## کے خلفاء مجازین بیعت کی فہرست

| نمبر شمار | نام | پتہ |
|---|---|---|
| ۱ | جناب مفتی انوار الحق صاحب | حال مقیم بیتِ میر، گلستانِ جوہر، کراچی<br>مستقل پتہ: ضلع وتحصیل چارسدہ ڈاکخانہ عمر زئی گاؤں آخونڈ ھیری |
| ۲ | جناب نعمان میمن صاحب | 20 دار الامن کوآپریٹو ہاؤسنگ سوسائٹی بلاک 7/8 نزد ہل پارک کراچی |
| ۳ | جناب ڈاکٹر عارف صاحب | مکان نمبر N-147 بلاک 2<br>پی ای سی ایچ ایس کراچی |
| ۴ | جناب مفتی فضل واحد صاحب | ناصر آباد ڈاکخانہ رسول آباد ضلع وتحصیل چارسدہ |
| ۵ | جناب سید مصباح الحسن صاحب | مکان نمبر R-22 سندھ بلوچ سوسائٹی<br>بلاک 12 گلستان جوہر کراچی |

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | جناب نوید صاحب (میڈیکل والے) | مکان نمبر، A-79/1 سندھ بلوچ سوسائٹی، گلستان جوہر بلاک 12 کراچی |
| ۷ | جناب محمد یحییٰ صاحب | مکان نمبر A-19 سندھ بلوچ سوسائٹی، گلستان جوہر بلاک 12 کراچی |
| ۸ | جناب اقبال احمد صاحب | B-38 سندھ بلوچ سوسائٹی گلستان جوہر بلاک 12 کراچی |
| ۹ | جناب راحیل اعجاز صاحب | پہلی منزل مکان B-213 سندھ بلوچ سوسائٹی گلستان جوہر بلاک 12 کراچی |
| ۱۰ | ڈاکٹر سیّد طلحہ شاہ صاحب | B-42 عسکری X نزد علامہ اقبال ائرپورٹ لاہور |
| ۱۱ | قاری محمد وجاہت عتیق صاحب | 004 میزونائن فلور، اجمیر پرائیڈ گلستان جوہر کراچی |
| ۱۲ | جناب مولانا محمد احمد صاحب | جامع مسجد قباء، سیکٹر I-11 یوپی موڑ، نارتھ کراچی |
| ۱۳ | جناب محمد انس قریشی صاحب | اے بی ایس اپارٹمنٹ فلیٹ نمبر C-6 ناظم آباد نمبر 2 کراچی |
| ۱۴ | جناب محمد الیاس صاحب | F-5 مہران ایکسٹینشن ۲ بلاک نمبر 16 گلشن اقبال کراچی |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۵ | ڈاکٹر سیّد سعید الہدیٰ صاحب | O-13 بلاک 13-A حسن اپارٹمنٹ گلشن اقبال کراچی |
| ۱۶ | جناب وقاص حسن قاضی صاحب | B-16 ریجنسی ہائٹس بلاک 4 گلشن اقبال کراچی |
| ۱۷ | جناب باسم وحید صاحب | A-563 بلاک نمبر 3 گلشن اقبال کراچی |
| ۱۸ | جناب مفتی حبیب اللہ صاحب | مدرسہ سراجیہ نزد کمشنری لورالائی بلوچستان |
| ۱۹ | جناب مفتی وصال محمد صاحب | ضلع چارسدہ تحصیل تنگی گاؤں وڈاکخانہ مرزا ڈھیر |
| ۲۰ | جناب قیصر امام صاحب | King Fahad University of Petroleum Mineral (K.F.U.P.M) # 1087 5107 Qateef Street Ferdaus Court. Dhahlam. Saudi Arabia |
| ۲۱ | جناب مولوی عبدالرحمٰن صاحب (افریقی، نائیجیری) | Over Star بنگلوز، گلستانِ جوہر مال کراچی (مدرسہ ابن عباس) |
| ۲۲ | جناب مولانا عبدالغفور صاحب | محلہ شاہ مس گاؤں دارمائی تحصیل مٹہ ضلع سوات |
| ۲۳ | جناب مفتی نورالامین صاحب | ضلع چارسدہ تحصیل شب قدر گاؤں وڈاکخانہ حاجی زئی |

# خلیفہ مجازِ صحبت

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | جناب محمد اکبر صاحب | باغ کورنگی، سیکٹر ۱۰۔ مکان E-130 |

......☆......☆......☆......

# حضرت اقدس شاہ سید عشرت جمیل میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ

## کی تحریر کا عکس

۲۱ اگست ۹۳ء ہفتہ

بعد فجر ST PIERRE کی مسجد اطیب المساجد

لطیفۂ ناصحانہ

اسی وعظ کے دوران فرمایا کہ ہر ایک بزرگ کا قول ہے

اعمل للدنیا بقدر مقامك فیہا واعمل للآخرۃ بقدر مقامك

فیہا دنیا کے لئے اتنی محنت کرو جتنا یہاں رہنا ہے

اور آخرت کے لئے اتنی محنت کرو جتنا وہاں رہنا ہے۔

لہٰذا ہر وقت یہ بیلنس لگاتے رہو کہ دنیا کے لئے

کتنی محنت کرنی چاہیے اور آخرت کے لئے کتنی کرنی چاہیئے

اور جو یہ بیلنس (Balance) نہیں

لگاتا وہ بیل ہوتا ہے۔

حضرت اقدس کے اس لطیفہ سے سامعین بہت محظوظ ہوئے

# شجرہ مبارک




مرشدنا و مولانا صدیقِ زمانہ جاں نثارِ شیخ

قرۃ اعیننا، سکینۃ صدورنا، امام السالکین عارف العارفین

## حضرت اقدس شاہ سید عشرت جمیل میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ

(یہ اشعار حضرت میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے چھوٹی ڈائری میں جو ہر وقت آپ کی جیب میں رہتی تھی، اپنے شیخ حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کی شان میں لکھے ہوئے تھے۔ یہ ڈائری حضرت کے انتقال کے بعد آپ کے کرتہ کی سینہ پر موجود جیب سے ملی۔ اشعار حضرت سعدی شیرازی رحمۃ اللہ علیہ کے ہیں۔ جامع)

گِلے خوشبوئے دَر حمام روزے
رسید از دستِ محبوبے بدستم

ایک دِن حمام میں ایک محبوب کے ہاتھ سے ایک خوشبودار مٹی میرے ہاتھ میں آئی۔

بدو گفتم کہ مُشکی یا عبیری
کہ از بُوئے دِل آویز تو مستم

میں نے اُس سے پوچھا کہ تُو مُشک ہے یا عبیر ہے کیونکہ میں تیری دِلکش خوشبو سے مست ہو گیا ہوں۔

بگفتا مَن گِلے نا چیز بُودم
ولیکن مُدتے با گُل نشستم

اُس نے کہا میں ایک ناچیز مٹی تھی لیکن ایک زمانے تک میں پھول کیساتھ رہی۔

جمالِ ہمنشیں دَر مَن اثر کرد
وگرنہ اِیں ہماں خاکم کہ ہستم

محبوب کا حُسن مجھ پر اَثر انداز ہوا،، ورنہ میں تو بس وہی خاک کی خاک ہی تھی یعنی کچھ نہ تھی۔



حضرت شیخ العرب والعجم

عارف باللہ مجدد زمانہ مولانا شاہ حکیم محمد اختر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے فارسی اشعار

در مدحِ حضرتِ اقدس صدیقِ زمانہ شاہ سید عشرت جمیل میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ (از معارفِ مثنوی)

# در ذکرِ عزیزم مولوی محمد عشرت جمیل سلمہ اللہ تعالیٰ

جانِ عشرت عشرتِ جانِ من است　　جانِ او ہر لحظہ مستانِ من است

ترجمہ: عشرت کی روح میری روح کے لئے آرام و سکون ہے کیونکہ اُس کی جان ہر وقت میری محبت سے مست و سرشار ہے

اے حسام الدین توئی در جانِ من　　اے تو ہمرازِ دلِ رنجانِ من

ترجمہ: میرے دل میں تو تو ہی میرا حسام الدین ہے، تو ہی میرے غمزدہ دل کا رازدان ہے

سینۂ تو پُر ز اسرار و رُموز　　رازِ عشق و عاشقی را صد کنُوز

ترجمہ: تیرا سینہ حاملِ اسرارِ عشقِ مولیٰ ہے، تیرے دل میں عاشقوں کے لئے عشق اور محبت کے سینکڑوں خزانے پوشیدہ ہیں

جانِ تو چوں می کشد از ما سخن　　بہرِ تو از جانِ من جوشد لبن

ترجمہ: تیری جان مجھ سے گفتگو اور وعظ کرواتی ہے، تیرے لئے میری روح میں مثلِ شیرِ مادر جوش اُٹھتا ہے

خسروے بہرِ نظام الدینؒ بود　　بہرِ اخترؔ جانِ تو خسرو نمود

ترجمہ: جس طرح حضرت نظام الدین اولیاءؒ کے عشق و محبت میں حضرت امیر خسروؒ کا مقام تھا، اسی طرح اختر کے لئے تیری ذات امیر خسرو کی ایک علامت اور نشانی ہے

جانِ تو در عشق باشد باوفا　　بلکہ آموزد وفا از تُو وفا

ترجمہ: تیری جان عشق میں ایسی باوفا ہے کہ وفاداری خود تجھ سے وفا کا سبق سیکھتی ہے

از حسد محفوظ گرد انت خدا
عاقبت محمود گرد انت خدا

ترجمہ: میری دُعا ہے کہ اللہ تعالیٰ تجھے حاسدین کے شر اور حسد سے محفوظ رکھیں اور تجھے اچھے انجام سے بہرہ مند فرمائیں۔ آمین